بس اللہ کا اِرادہ ہے اے اہلِ بیت کہ وہ تم سے ہر برائی کو دُور رکھے اور اِس طرح پاک و پاکیزہ رکھے جو پاک و پاکیزہ رکھنے کا حق ہے

آمد ظہور با سعادت امام مہدی آخر الزمانؑ کے انتظار میں شائع ہونے والی بین الاقوامی جنتری

سنہ 2025ء

# 12 بارہ امامیہ جنتری ®

فاطمی علیہا السلام سال

ظہورِ امام زمانہ علیہ السلام قُربِ قریب

بَضعَةٌ مِنّی

و ہر کس او را اذیت کند مرا اذیت کردہ است ....

قال رسول اللہ

سلام اللہ علیہا

فَاطِمَةُ | زَهرَةٌ | بَتُولُ | سَيِّدَةٌ | زَهرَةٌ | مُهاجِرَةٌ | دَانِيَةٌ | زَاهِدَةٌ

عَابِدَةٌ | مُخَدَّرَةٌ | وَلِيَةٌ | مَعصُومَةٌ | تَقِيَّةٌ | لَفِيَّةٌ | زَكِيَّةٌ | مَستُورَةٌ

مَحرُوسَةٌ | مُصَلِّيَةٌ | قَائِمَةٌ | رَاكِعَةٌ | سَاجِدَةٌ | شَاهِدَةٌ | طَاهِرَةٌ | صَائِمَةٌ

صَالِحَةٌ | صَائِبَةٌ | رَضِيَّةٌ | مَرضِيَّةٌ

از افادیات پیر سید محمد علی زنجانی

# دعا برائے سلامتی امام زمانؑ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

"اے معبود! محافظ بن جا اپنے ولی (حضرت) حجت ابن الحسنؑ کا تیری رحمت نازل ہو اُن کے آبائے گرامی پر اس لمحہ میں اور ہر آنے والے لمحہ میں بن جا اُن کا مددگار۔ نگہدار۔ پیشوا۔ حامی اور رہنما اور نگہبان یہاں تک کہ تو لوگوں کی چاہت سے اپنی زمین کی حکومت دے اور مدتوں اس پر برقرار رکھے **یا اللہ** رحمت نازل فرما حضرت محمدؐ و آلِ محمدؐ پر اور اُن کے ظہور میں تعجیل فرما۔"



"منتظرینِ" بارھویں امام حجت القائم امام مہدیؑ کے انتظار میں شائع ہونیوالی واحد بین الاقوامی جنتری

# بارہ امامیہ جنتری 12 ™ 2025

ازافادات: شہزادہ سید محمد علی زنجانی






زیرِ نگرانی
شہزادہ سید افتخار حسین زنجانی

ایڈیٹر
شہزادہ سید منصور علی زنجانی

سب ایڈیٹر
شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی





ہیڈ آفس
کاشانہ زنجانی D-125 حضرت میراں حسین زنجانی روڈ گلبرگ II لاہور
فون: 042-35752277, 35872277 موبائل شاہ زنجانی 0300-9456949
موبائل منصور زنجانی 0300-9483758 Email: alenaeqismat@gmail.com

برانچ آفس
کاشانہ زنجانی آرام باغ روڈ کراچی۔ 74200
Ph: +92-21-32217544

کاشانہ زنجانی
19-A، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب/آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ، راولپنڈی
Cell # 0300-4135822 Email: azanjani@gmail.com



[illegible] حیدری پرنٹنگ پریس [illegible] لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

سید علی رضا کاظمی

بھول نہ بندے تو فرمانِ خدا
مرغ سحری دے رہا ہے یہ سدا

تجھ سے قائم ہے جہانِ رنگ و بُو
مانتا ہے سب جہاں تجھ کو خدا

رحمتوں کے سائے میں رہتا ہوں میں
سب عنایت ہے تیری، تیری رضا

چل رہا ہے جو نظامِ آب و گِل
درحقیقت بولتی تیری صناع

قائم ہے تیرے ہی دم سے کُل جہاں
دیکھنا چاہتا ہے اِس سے بڑھ کر کیا

رہ رہا ہے سکھ و چین سے جو نصیرؔ
ہے رحمت رب جہاں، رب کی رضا

## نعت

پروفیسر نصیر احمد نصیر

اوج پر اپنے نصیبے کا ستارہ ہو گا
جب بھی رکنے کا مدینے میں اشارہ ہو گا

خام خیالی ہے مسلمان کی اور کچھ بھی نہیں
"جو نبی ﷺ کا نہ ہوا کب وہ ہمارا ہو گا"

جان جو نامِ محمدؐ پر نچھاور کر دے
بس وہی شخص مری آنکھ کا تارا ہو گا

رشک رضوان مقدر پہ کریں کیوں نہ میرے
جب مدینے کا نگاہوں میں نظارہ ہو گا

خود ہی امداد کو آجائیں گے آقا میرے
صدقِ دل سے جو کبھی اُن کو پکارا ہو گا

دیدنی کتنا رضا روضے کا منظر ہو گا
آنکھ راستے جب دل میں اُتارا ہو گا



## منقبت

سید علی رضا کاظمی

نمازِ شکر جو پڑھتا رہا ہے
اِسی عابد کے سجدوں میں ضیا ہے

یہ اِک بیمار نے قوت سے
یزیدِ وقت کو جھٹکا دیا

تیری ہمت پہ حیراں انبیاءؑ
پہن کر بیڑیاں کیسے چلا

کتابِ درد کے ہر اِک ورق پر
فقط سجادؑ ہی لکھا ہوا ہے

یزیدی فکر کو جس نے مٹایا
حسینؑ ابنِ علیؑ کا لاڈلا ہے

رضاؔ اس ذکر کا اعجاز دیکھو
قلم مدحت کو لکھ کر جھومتا ہے




# ظہور امام زمانہ علیہ السلام قرب قریب 2025ء

**2024ء کا اختتام** فلسطین اور کشمیر کے ساتھ ساتھ روس، یوکرائن جنگ سے پوری دُنیا تباہ کن تنازعات جغرافیائی سیاسی کشیدگی اور دہشت گردی کی بڑھتی ہوئی نئی لہر تیسری عالمگیر جنگ کا پیش خیمہ لگ رہا ہے۔امریکہ ہی وہ واحد ملک ہے جس نے دوسری جنگ عظیم کے بعد سے ابتک ناختم ہونے والی لاحاصل جنگیں شروع کر رکھی ہیں۔30 ممالک سے زیادہ اس کے زخم خوردہ اور ابتک 51 ممالک کی (رجیم) حکومتیں ختم کروا چکا ہے۔جس میں ہمارا ملک پاکستان بھی شامل ہے۔احادیث رسول ﷺ فرامین آئمہ معصومین علیہم السلام سے ہمیں آخری دور کی بہت ساری علامات کا ذکر ملتا ہے۔کہ یکے بعد دیگرے یہ سبھی علامات پوری ہو چکی ہیں اور ہو رہی ہیں۔یوں معلوم ہوتا ہے کہ **ظہور امام زمانہ** علیہ السلام **قریب قریب** ہے زنجانی جنتری 2025ء میں اشاعت شدہ علم الجفر کا ایک مستحصلہ بھی پیش خدمت ہے۔

یا علیمُ:۔امام مہدی علیہ السلام کا ظہور کس سال عیسوی ہوگا؟

| نمبرشمار | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سطراساس | ا | م | ھ | د | ی | ظ | و | ک | س | ل | ع | ر |
| موخرصدر | ر | ا | ع | م | ل | ھ | س | د | ک | ی | و | ظ |
| مستحصلہ | ط | ا | ن | م | ی | ن | س | ھ | ر | ق | و | ظ |
| ترتیب | ط | ا | ق | س | ن | م | ی | ن | ظ | ھ | و | ر |
| جواب | طاق | | | سَن | | میں | | | ظہور | | | |

یعنی: طاق برسوں میں ہوگا۔مثلاً: 2025-2027-2029-2031 علیٰ ہذا۔ واللہ اعلم بالصواب

اِدھر 05 نومبر صدر ٹرمپ کی جیت جسکی پیش گوئی ہم نے زنجانی جنتری 2025ء میں قبل ازیں کر دی تھی اپنی پہلی تقریر میں جاری جنگیں روکنے اور مزید جنگ وجدل کی جگہ امن کا عندیہ دیا ہے۔وقت بتائے گا کہ اپنے دوہرے معیار کے مطابق یہ اپنا وعدہ کس حد تک پورا کرتے ہیں۔یقیناً جنگ کسی بھی مسئلہ کا حل نہیں ہے۔پہلی دوسری، دوسری جنگِ عظیم اور اب بظاہر تیسری عالمگیر جنگ کا WW-3 ایران vs اسرائیل جاری ہے تباہی بربادی کے لائیو مناظر پوری دُنیا دیکھ رہی ہے۔ان جنگوں کا انجام بھی انجام کار جنگ بندی پر ہی ہوگا۔مظلوموں کے خون ناحق نے کربلا کی یاد دُنیا کو تازہ کروادی ہے۔قرآن میں طے شدہ بات ہے کہ''یہود و نصاریٰ آپس میں دوست اور مسلمانوں کے کھلے دشمن ہیں۔وقت کے امام حجت القائم جنکے انتظار میں ہم بارہ امامیہ جنتری 2012ء سے مسلسل اشاعت کر رہے ہیں ہم اپنی ادنیٰ سی کوشش انکی معرفت کروانے کی کرتے ہیں۔ہم سب ملکر دُعا کرتے ہیں کہ آپ جلد ظہور فرمائیں اور دُنیا کو عدل سے بھر دیں۔2025ء مفرد نمبر 9 جناب سیّدہ سے منسوب ہے۔اس سال کو ہم نے فاطمی سال قرار دیا ہے۔آپکی منفرد شان عظمت جو کائنات میں آپ کے علاوہ کسی کو میسر نہیں بیان کرنے کی سعادت حاصل کر رہے ہیں۔سیّدہؑ اس کاوش کو قبول فرمائیں اور مومنین و مومنات اسے یقیناً پسند کریں گے۔

سپاس گذار و منتظر مہدیؑ
شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی

عامل شاہ زنجانی

# "فاطمی سال "2025ء (9) کے اسرار ورموز وفیض وبرکات کا سال

## "یامقتدر (اے قدرت والے) یاغفار (اے بخشنے والے)"

744    1281

# 2025ء کے عظیم اسمِ اعظم

**2025ء کی مناسبت سے قارئین کو آج ایک عجیب وغریب مگر پُرتاثیر خاندان زنجانیہ عالیہ کا مجرب المجرب اسم اعظم پیش کرنے کی سعادت حاصل کرونگا۔**

روحانی دُنیا سب کے اندر یقین محکم پالینے کے بعد سے اپنی روحانی توانائیوں کو بیدار کرنا نہایت آسان ہوجاتا ہے۔ بشرط آپ شائق روحانیات ہوں، یوں تو ہر انسان کے ساتھ روح ہے اس کا روحانیات سے زندگی کے آخری لمحہ تک آفاقی روحانیات سے رابطہ رہتا ہے۔ بلا امتیاز و مذہب وملت سبھی ایک خدا کو مانتے ہیں۔ یہ آسان سی بات آپ کی سمجھ میں آگئی تو آپ 2025ء کے عظیم اسمِ اعظم کو پالیں گے۔ خوشیاں آپکا مقدر مال ودولت سکھ و سکون کی دولت سے بھی مالا مال ہوسکتے ہیں اس ابدی خوشیوں کا تسلسل تبھی قائم رہ سکتا ہے کہ آپ اپنے روشن روحانی چراغ کی لو سے سو چراغ روشن کریں اور یہ سلسلہ جاری رکھیں یقین جانیں آپ کے روحانی چراغ میں نہ تو لو کم ہوگی اور نہ ہی آئیل میں کمی آئیگی۔ علم لانی تو انبیاء کا علم ہے اور الہامی علوم ہر اُس صاحب روحانیات کو عطا ہوسکتے ہیں جو بندگی بجالاتا ہو اور کثرت سے درود شریف و استغفار کا ورد اپنی زبان کے ساتھ ساتھ قلب سے بھی جاری کرنے کا ماہر ہوجائے۔ روحانیات اور ستاروں کا علم لازم وملزوم ہیں۔ 2025ء کا مفرد نمبر 9 ستارہ مریخ سے منسوب۔ اب ہم آپکی خدمت میں اس سال کے عظیم اسمِ اعظم کی 2025ء میں سعادت پانے کی سعی کرتے ہیں۔ اسم اعظم کی تلاش میں ایک زمانہ رہتا ہے۔ آصف بن برخیہ بھی ''تورات'' کا تھوڑا سا علم جانتا تھا۔ تبھی حکم حضرت سلیمان بن داوٗدؑ سے اس نے ملکہ بلقیس کا تخت یمن سے فلسطین دربار حضرت سلیمانؑ حاضر کردیا۔

## 2025ء کے اسمِ اعظم اور اس سے فیض کیسے پائیں؟

اسمِ اعظم ''یامقتدر یاغفار'' 2025ء یا 225 مرتبہ نماز فجر کے بعد اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ کوئی سا درود شریف پڑھکر پڑھنا معمول بنالیں دن بدن نیک پائیں۔

## فضائلِ تسبیح فاطمۃ الزہرآء سلام اللہ علیہا

☆ حضرت امام محمد باقر علیہ السّلام ارشاد فرماتے ہیں کہ حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السّلام کی تسبیح سے بڑھ کر کوئی اور تسبیح نہیں اگر اس سے افضل کوئی اور عمل ہوتا تو حضور پاک ﷺ اپنی بیٹی حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السّلام کو وہی عطا فرماتے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام کا ارشاد ہے کہ حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السّلام کی تسبیح ہر نماز کے بعد بجالانا میرے نزدیک روزانہ ایک ہزار رکعت نماز نافلہ سے زیادہ محبوب ہے۔

☆ امام محمد باقر علیہ السّلام سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا کہ یہ تسبیح زبان کے ساتھ سو مرتبہ ہے لیکن میزانِ اعمال میں اس کا ثواب ہزار تسبیح کے برابر لکھا جاتا ہے (سفینۃ البحار جلد ۱)

☆ اس تسبیح سے اللہ خوش ہوتا ہے اور شیطان دور بھاگتا ہے۔

☆ روایات میں ہے کہ خاکِ شفا کی تسبیح کا عام تسبیح سے بہت زیادہ ثواب ہے۔

☆ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جب کوئی مؤمن خاکِ شفا کی تسبیح پر اللہ کا ذکر کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُسے چار سو نیکیاں عطا کرتا ہے اور اس کے چار سو گناہ بخش دیتا ہے اور اس کی چار سو حاجتیں پوری کرتا ہے آسمانوں کے دروازے قبولیت نماز کے لئے کھول دیتا ہے

☆ اگر خالی تسبیح پھیرتا رہے تو بھی ہر دانہ پر بیس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔

☆ جس نے حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی تسبیح پڑھی پھر اپنے گناہوں کی بخشش کی دُعا مانگی تو اس کے گناہ بخشے جائیں گے۔

☆ سید مرتضیٰ علم الھدیٰ علیہ الرحمہ سے منقول ہے کہ مشہور تسبیح جناب سیدہ فاطمۃ الزہرآءؑ میں

**۳۴ مرتبہ اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۳ مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ۳۳ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہِ پڑھے۔**

☆ جو شخص تبرکاً تسبیح فاطمۃ الزہرآءؑ کے بعد ایک مرتبہ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کہے گا تو اس کلمے کا ثواب سب سے زیادہ ہے کہ جس کا کوئی شمار ہی نہیں تسبیح کے اول و آخر تین مرتبہ صلوات پڑھے

☆ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ تسبیح فاطمۃ الزہرآءؑ کے آخر میں لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کا پڑھنا موجب مغفرت ہے

شہزادہ سید محمد علی شاہ زنجانی

# نوروز عالم افروز 2025

بادشاہ سال مشتری عالمی لیڈران عالمی مشکلات کے حل کیلئے U.N.O کو فعال بنانے پر مجبور ہوں گے۔

**شمس و مشتری کی سعد پوزیشن کے سبب 2025ء ملک و قوم کی تقدیر بدلنے والا سال**

**نوروز کے دسترخوان پر سبز، سفید، سرخ اور سیاہ رنگ کی مٹھائی بمعہ دودھ و پانی رکھیں۔**

28 اسد 07

| | | | |
|---|---|---|---|
| 5 | مریخ 20 | 4 | 3 |
| 6 | کیتو 27 | 7 | مشتری 14 |
| 8 | 2 | یورانس 24 | |
| 9 | قمر 8 | 11 | 1 شمس 0.6 |
| 10 | پلوٹو 3 | 12 | عطارد 07R زہرہ 04R |
| نیپچون 23 زحل 29 راہو 27 | | | |

بتاریخ 20 مارچ 2025ء اسلام آباد بوقت دوپہر 14 بجکر 03 منٹ

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1: بادشاہ سال | **مشتری** | 2: وزیر اعظم سال | **زحل** |
| 3: سپہ سالار سال | **عطارد** | 4: مشیر سال | **زحل** |

بفضل تعالیٰ عزوجل بہ طفیل حضور پُرنور سید الانور حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ بتصدیق امام المشارق والمغارب امیر المؤمنین حضرت علی علیہ السلام بن ابو طالب علیہ السلام نوروز عالم افروز 20 مارچ 2025ء بحساب یونانی نجوم بروز جمعرات بوقت 14 بجکر 03 منٹ اسلام آباد بعد طلوع آفتاب پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم جبکہ لندن (انگلینڈ) 09 بجکر 03 منٹ اور نیو یارک واشنگٹن ڈی سی (امریکہ) 04 بجکر 03 منٹ نوروز عالم افروز مولائے کائنات امیر المؤمنین علی ابن ابو طالب علیہ السلام امام المشارق والمغارب ہوگا۔ آپکی شان اور آپکے القاب سے تو اللہ اور اسکے رسول ہم سے

زیادہ واقف ہیں۔ فرمان رسولؐ ہے کہ اللہ کو مجھ سے اور علیؑ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور مجھے علیؑ اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا اور علیؑ کو مجھ سے اور اللہ سے زیادہ کوئی نہیں جانتا تو پھر ہماری کیا مجال ہم تو وہی بیان کریں گے جو ہم نے سنا اور پڑھا۔ نظام شمسی نجانے کب سے گردش میں ہے۔ ستارے گردش میں اُلٹے سیدھے چلتے ہیں۔ ماسوائے بادشاہ فلک شمس اور مادر فلک قمر جو ہمیشہ سیدھے چلتے ہیں۔ شمس کی توانائی و روشنی ہر شے کو چندھیا دیتی ہے۔ کائنات میں یہ شان صرف اور صرف مولائے کائنات کی ہے کہ انہوں نے گردش کرتے سورج کو اپنی قضاء نماز کو واجب نماز کرنے کی ادائیگی کے لیے واپس بلایا، رسولؐ نے معجزہ شق القمر کر کے دکھایا۔ اسی سبب ہم مولا علیؑ کو امام المشارق والمغارب کے لقب سے بھی یاد کرتے ہیں۔

**نوٹ:** چونکہ نوروز کا وقت پاکستان سٹینڈرڈ ٹائم تحویل آفتاب کے مطابق ہے لہٰذا اس کا اطلاق ہر شہر اور قصبہ پر یکساں ہوگا۔ مقامی وقت کو جمع یا نفی کرنے کی ضرورت نہیں۔ مبارک و مستجاب وقت سے مومنین یکساں استفادہ فرمائیں۔ بیرون ملک رہنے والے بہن بھائی نوروز کا پاکستانی وقت 20 مارچ 2025ء بوقت 14 بجکر 03 منٹ سے 5 گھنٹے نفی کر لیں تو 20 مارچ 2025ء 09 بجکر 03 منٹ گرین وچ کا وقت نکل آئے گا۔ اس وقت گرین وچ سے اپنے ملک کا معیاری وقت جمع یا نفی کر لینے سے آپکو اپنے ہاں کا نوروز کا وقت مل جائے گا۔ **(جبکہ بحساب ویدک نجوم نوروز عالم افروز 13 اپریل 2024ء بروز ہفتہ 13 بجکر 33**

## منٹ طلوع آفتاب کے بعد ہوگا)

قدیم زمانہ سے منجمین میں رواج چلا آ رہا ہے کہ جب شمس برج حمل میں صفر درجہ صفر دقیقہ پر داخل ہوتا ہے تو منجمین اس وقت کو نہایت متبرک اور معتبر جانتے تھے اور جانتے ہیں۔ کیونکہ شمسی سال کی ابتداء اس وقت ہوئی تھی اور مہینوں کے نام بھی ان ہی بارہ بروج سے متعلق و منسوب تھے۔ متقدمین اس وقت خاص کے تحت زائچہ کشید کر کے دنیا میں یا خاص خاص ملکوں میں ایک سال کے اندر وقوع پذیر ہونے والے اچھے برے واقعات کا اظہار کرتے ہیں۔ زائچہ نوروز نہایت اہم ہوتا ہے۔ لہٰذا ہم اپنے ملک کا احوال بیان کریں گے۔ زائچہ سال نوروز اوتاد اول **حمل** سے شروع ہوگا۔ دوم اوتاد تحویل شمس در **سرطان**' سوم اوتاد تحویل شمس در **میزان**' چہارم اوتاد تحویل شمس در **جدی** جب یہ چاروں زائچے درست بن جاتے ہیں تو 3،3 ماہ کی سیاسی و موسموں کے احکامات صحیح ترین اخذ کئے جا سکتے ہیں۔ پھر یہ کہ زائچہ اول بادشاہ سال کے درجہ کے مساوی زائچہ دوم وزیر سال زائچہ سوم سپہ سالار جبکہ زائچہ چہارم مشیر سال کہلاتا ہے۔ یہ تو اصلی نوروز ہے۔ جو قدیم یونانیوں کے اصول کے تحت ہوتا ہے۔ اہل ہند نوروز کو یکم چیت کو کہتے ہیں۔ یہ قمری ہوتا ہے اور اس کے تحت نوروز کی سواری اور ان کے ادھیکار (وزیر سپہ سالار وغیرہ) مقرر کرتے ہیں۔ اب یونانی نوروز کو بھی ہندوستان کی تمام جنتریاں جگہ دے رہی ہیں۔ جو محض نئی اختراع ہے' اس اختراع کو ابھی سو برس بھی نہیں ہوئے مگر یہ صرف ہندوؤں کے اصول کے تحت ہے۔ ورنہ دنیا کے کسی خطہ میں بھی عجیب و غریب سواری رنگ برنگ دیو مالائی احوال کا وجود نہیں صرف سیدھے سادھے مسلمان اس کو فرد اعظم تصور کرنے لگے ہیں۔

## نوروز مختلف ممالک میں

نوروز ایران، قفقاز، وسطی ایشیا اور دنیا میں مختلف فارسی ثقافت کے لوگ اس کو مناتے ہیں۔ ایران، عراق، جارجی، افغانستان، آذربائیجان، پاکستان (گلگت بلتستان) اور انڈیا میں عام تعطیل ہوتی ہے۔ 30 مارچ 2009 میں کینیڈین پارلیمنٹ نے باضابطہ بل منظور کیا جس میں نوروز کو سرکاری کیلنڈر میں شامل کیا گیا۔ البانیہ میں سلطان نوروز کو بیکشا فرقہ کی طرف سے صوفیانہ طور پر منایا جاتا ہے اور اس دن کو حضرت علیؑ کی پیدائش کا دن سمجھا جاتا ہے۔

کردش لوگ عراق اور ترکی میں اس دن کو مناتے ہیں۔ پاکستان میں بلتستان میں منایا جاتا ہے۔ انڈیا میں پارسی لوگ اس دن کو مناتے ہیں۔ جنوبی کیلی فورنیا کے لوگ سمندر کے ساحلوں پر اس دن کو مناتے ہیں۔ 15 مارچ 2010 کو 384 ووٹوں سے اس دن کو ثقافتی دن تسلیم کیا گیا۔

فَنَظَرَ نَظْرَةً فِي النُّجُومِ ۝ فَقَالَ إِنِّي سَقِيمٌ

**ترجمہ:** پھر ابراہیم نے ستاروں پر ایک بار نظر ڈالی۔ پھر کہا میں بیمار ہونے والا ہوں۔ (سورۃ الصّٰفّٰت آیۃ ۸۸،۸۹)

## فضیلت عید نوروز

حضرت مجلین خانیسؒ جو حضرت امام جعفر صادقؑ کے خاص صحابی تھے۔ وہ کہتے ہیں میں نوروز کے دن حضرت کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا۔ حضرت نے فرمایا:

(1) یہ وہ دن ہے کہ خداوند عالم نے بندوں کی روحوں سے اقرار لیا کہ وہ اُس کو وحدہ لاشریک اور کسی کو اس کی عبادت میں شریک کار نہ دے۔

(2) یہ پہلا وہ دن ہے جس میں سورج نے اپنی پہلی کرن زمین پر ڈالی۔

(3) اسی دن حضرت نوحؑ کی کشتی نے طوفان کے بعد کوہ جودی پر قرار پکڑا۔

(4) اسی دن خداوند عالم نے اُن چند ہزار آدمیوں کو زندہ فرمایا جو طاعون کے خوف سے بھاگے تھے اور خدا نے اُن سب کو موت دے دی۔ ایک مدت کے بعد جب ان کی ہڈیاں رہ گئیں تو ایک رسول کا وہاں سے گزر ہوا۔ انہوں نے خداوند عالم سے سوال کیا۔ پالنے والے مجھے دکھا دے کہ تو کس طرح بوسیدہ ہڈیوں کو زندہ کرتا ہے، خدا کی طرف سے وحی نازل ہوئی کہ تم اِن ہڈیوں پر پانی چھڑکو، تو انہوں نے اُن پر پانی چھڑکا تو باقدرت خداوہ سب زندہ ہو گئے۔ اسی وجہ سے سنت ہے کہ مومنین ایک دوسرے پر پانی چھڑکیں یا خود اپنے اوپر پانی ڈالیں۔ جو لوگ زندہ ہوئے وہ 30 ہزار تھے اور وہ رسول حضرت حضقیلؑ تھے۔

(5) ۱۵ء حضرت علیؑ نے دوش مبارک رسول خداؐ کے کندھے پر چڑھ کر خانہ کعبہ میں بت شکنی کی۔

(6) نوروز کا دن ہی عید غدیر کا دن تھا۔

(7) نوروز کے ہی دن حضرت امیر المؤمنین علیؑ ابن ابوطالبؑ کو خلافت ملی۔

(8) نوروز کے ہی دن امیر المؤمنینؑ نے خارجیوں کے خلاف جنگ نہروان میں فتح حاصل کی۔

(9) انشاءاللہ اسی روز امام مہدیؑ حجت القائم کا ظہور ہوگا۔

(10) اسی روز باقی سارے امامؑ دنیا کی طرف رجعت کریں گے۔

(11) امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ نوروز کا دن ہمارے اور ہمارے چاہنے والوں کا دن ہے۔

## فلکیاتی احکامات نوروز عالم افروز

زائچہ نوروز 2025ء آسمانی کونسل (Tropical) طالع برج اسد حاکم ستارہ شمس شرف یافتہ ہمراہ عطارد زہرہ نویں نصیب ملکی قوانین اعلیٰ عدلیہ اقلیتی و مذہبی امور متعلقہ محکمہ جات (اوقاف) خانقاہیں مساجد مندر گرجے شرعی عدالتیں سائنسی ایجادات رفاہ عامہ ہوائی و سمندری سفر پاسپورٹ ویزا کے حصول میں سہولیات ملکی وغیر ملکی تحریکات خارجہ تعلقات کی دوست ممالک سے بہتری بحالی تجارتی ثقافتی سرگرمیاں بڑھیں۔ ہائر ایجوکیشن آئی ٹی انفارمیشن ٹیکنالوجی میں حکومتی مراعات اور طلبہ کا رجحان بھی ان علوم وفنون میں بڑھے بین الاقوامی معیار کی اعلیٰ تعلیم بیرونی یونیورسٹیوں سے تعلیمی اشتراکت تعاون میں اضافہ بیرون ملک تعلیم سیاحت تجارتی رجحانات میں اضافہ ہو۔ نویں کا مالک مریخ وبال یافتہ بارہویں نحس گھر 8,6,3 اور 12 ویں گھروں کے منسوبات کو متاثر کرتے ہوئے حکومت وقت کیلئے بداثرات حکمت کے خلاف خفیہ محاذ آرائی فوج میں نقل وحمل وحرکت سرحدوں پر جھڑپیں اور دشمن ممالک کے ساتھ جنگی محاذ آرائی کے خدشات رہیں۔ مواصلات کا شعبہ ستارہ مریخ کی ہبوطی نشست جون 2025ء تک ناقص ہونے کے سبب ٹریفک حادثات ریلوے اور سڑکوں پر حادثات آتشزدگی سے جانی مالی نقصانات بعید از قیاس نہیں کہ انکی شرح اچانک بڑھ جائے محنت کش طبقہ میں مہنگائی کے سبب بے چینی ٹریڈ یونین بھی اپنے جائز مطالبات کے لئے احتجاج و ہڑتالیں کریں۔ 2025ء کے گرہن زدہ مہینے مارچ، ستمبر میں وبائی امراض کی کثرت سے ایمرجنسی کی کیفیت رہے حکومتی عوامی توقعات کے برعکس عالمی تنازعات اختلافات اور جھگڑوں میں پڑ کر ملک وقوم کو کمزور کرنے کے لئے ملکی سالمیت کے خلاف سازشیں کی جائیں۔ جنگ کے بادل قوم پر منڈلا سکتے ہیں مارچ تا ستمبر غیر ممالک کے ساتھ تعلقات میں ٹھہراؤ بے اطمینانی کی کیفیت رہیگی۔ زائچہ نوروز میں پلوٹو ساتویں نیپچون راہو زحل آٹھویں یورانس دسویں قابض ہونے سے حکومت کو غیر متوقع حالات سے واسطہ رہے۔ حتیٰ کہ کسی نئے تبدیلی نظام کو متعارف کرایا جائے ملک کو مالی اقتصادی مشکلات سے نکالنے کے لئے ایمرجنسی نافذ کی جاسکتی ہے۔ پلوٹو کی ساتویں موجودگی اچانک دوست ممالک سے خارجہ تعلقات اور ہمسایہ ممالک سے متشددانہ تعلقات کے خدشات بعید از قیاس نہیں۔ آٹھویں نیپچون ہمراہ زحل اور راہو کے ہونے سے ملکی خزانے کی لوٹ کھسوٹ ماضی حال کے حکمرانوں کا سخت احتساب 2025ء میں ناگہانی آسمانی آفات قحط سالی زلزلے دھماکے تخریب کاری کے خدشات میں اضافہ تاہم وسیع معدنیاتی ذخائر کی دریافت ملک کی تقدیر وقسمت بدل سکتی ہے۔ ماضی کی لوٹ کھسوٹ کے برعکس اس سال دریافت ہونے والے معدنیاتی ذخائر کا فائدہ ملک وقوم کو ملتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ کیتو کی دوسرے موجودگی حکومت اپنا ریونیو بڑھانے کے لئے ہر صحیح وغلط حربہ اختیار کرے لیڈروں کی آپس کی رسہ کشی کے سبب سیاسی وابستگی رکھنے والے افراد کا لب ولہجہ عوامی بے چینی کا سبب بنے گا۔ 2025ء ملک و قوم کی تقدیر بدلنے والا سال دکھائی دیتا ہے۔ اس سال کی آسمانی کونسل پر ستاروں کی خرابیوں کے برعکس شمس ومشتری کی سعد پوزیشن اُمید افزاء سال ملک وقوم میں ایک نئی روح کی تازگی محسوس کی جاسکے گی۔

**اعمال نوروز:** تحویل آفتاب کا وقت نہایت مبارک ومسعود ہوتا ہے۔ یہ اجابت دعا کا وقت ہے مومنین مقررہ وقت سے پہلے پاک وپاکیزہ صاف ستھرے ہو کر لباس مطہر زیب تن کریں اور ایک صاف کمرے میں فرش پر پاک وپاکیزہ کپڑا بچھائیں اور خوشبویات مثل لوبان، اگربتی، عنبرو صندل وغیرہ لگائیں۔ پھر ایک دسترخوان پر سبز، سفید وسرخ اور سیاہ رنگ کی مٹھائی رکھیں۔ اس پر نذر حضرت امیر المومنینؑ دیں بعدازاں ایک کٹورے یا پیالے میں پانی بھر کر اس میں گلاب کا سرخ پھول چھوڑ دیں اور بوقت تحویل آفتاب اس پر نظر رکھیں۔ تحویل آفتاب کے وقت ساکن پھول میں خود بخود حرکت پیدا ہوگی۔ بس یہ وقت دعاؤں کے مستجاب ہونے کا ہے اس وقت یہ دعا کم از کم 46 مرتبہ پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَا مُفَتِّحَ الْاَبْوَابِ وَيَا مُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ وَيَا مُقَلِّبَ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اے کھولنے والے دروازوں کے اور اے پیدا کرنیوالے اسباب کے اور اے پھیرنیوالے

الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ وَيَا دَلِيْلَ الْمُتَحَيِّرِيْنَ وَيَا مُفَرِّجَ

دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کے اور اے فرحت

الْمَحْزُوْنِيْنَ اَغِثْنِيْ اَغِثْنِيْ تَوَكَّلْتُ عَلَيْكَ يَا رَبِّيْ وَفَوَّضْتُ اِلَيْكَ

دینے والے غمگینوں کے میری فریاد سن میری فریاد سن بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے رب اور میں نے تیرے سپرد کیا

اَمْرِيْ يَا رَبِّ يَا رَبِّ يَا اَللّٰهُ يَا بَاسِطُ يَا رَزَّاقُ يَا فَتَّاحُ يَا كَرِيْمُ

اپنا کام اے پروردگار اے پروردگار اے اللہ اے خوشحال کرنیوالے اے رزاق اے کھولنے والے اے سخی

اس دعا کے اول و آخر گیارہ گیارہ دفعہ درود شریف پڑھیں بعد ادائیگی دعا اپنے مقاصد و حاجات کے مطابق پڑھیں۔

**اعمال دیگر:** مومنین کو چاہئے کہ نوروز کے دن بعد نماز ظہرین 2,2 رکعت نماز نفل اس طرح ادا کریں۔ اول یہ نیت کریں کہ دو رکعت نماز پڑھتا ہوں قربتہ الی اللہ۔ اللہ اکبر۔ اول رکعت میں بعد سورہ حمد دس مرتبہ سورہ انا انزلنا اور دوسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ 10 مرتبہ سورہ قل یا ایھا الکفرون اور بعد سلام ختم کرے اور پھر 2 رکعت کی نیت کر کے نماز شروع کریں۔ اول رکعت میں سورہ فاتحہ 10 مرتبہ قل ھو اللہ احد اور دوسری رکعت میں بعد سورہ فاتحہ دس دس مرتبہ سورہ قل اعوذ برب الناس اور قل اعوذ برب الفلق پڑھیں اور بعد سلام ختم کریں اور دعا کریں اور سجدے میں جائیں اور یہ دعا پڑھیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ الْاَوْصِيَاءِ الْمَرْضِيِّيْنَ وَ عَلٰى جَمِيْعِ اَنْبِيَائِكَ وَ رُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَ بَارِكْ عَلَيْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ وَ صَلِّ عَلٰى اَرْوَاحِهِمْ وَ اَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَ بَارِكْ لَنَا فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا الَّذِيْ فَضَّلْتَهُ وَ كَرَّمْتَهُ وَ شَرَّفْتَهُ وَ عَظَّمْتَ خَطَرَهُ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْمَا اَنْعَمْتَ بِهِ عَلَيَّ حَتّٰى لَاۤ اَشْكُرَ اَحَدًا غَيْرَكَ وَ وَسِّعْ عَلَيَّ فِيْ رِزْقِيْ يَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّيْ فَلَا يَغِيْبَنَّ عَنِّيْ عَوْنُكَ وَ حِفْظُكَ وَ مَا فَقَدْتُ مِنْ شَيْءٍ فَلَا تَفْقِدْنِيْ عَوْنُكَ عَلَيْهِ حَتّٰى لَاۤ اَتَكَلَّفَ مَا لَاۤ اَحْتَاجُ اِلَيْهِ يَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ ○

**نوروز کی شرعی حیثیت:** حضرات آئمہ معصومینؑ کے ارشادات اور اعمال و افعال سے ثابت ہے کہ اس دن کو آل محمد مصطفیؐ نے اپنا دن فرمایا ہے اور اس کے متعلق بیشمار حالات و کوائف کو واضح فرمایا ہے اور بتایا ہے کہ بدو کائنات سے صبح قیامت تک اور ازل سے ابد تک یہ دن عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھا جائے گا۔ یہ دن ہماری نگاہ میں اس لئے بھی خصوصی اہمیت رکھتا ہے کہ اسی دن نوروز بھی تھا۔ از تحقیق 18 ذوالحجہ کو حسن اتفاق سے تاریخ عیسوی بھی 18 مارچ تھی۔ قمری و عیسوی دونوں تواریخ (18) تھیں، (دیگر ایک تحقیق کے مطابق 17 مارچ تھی)۔ نوروز عموماً 20 یا 21 مارچ کو آتا ہے۔ 10ھ کی 18 ذوالحجہ تھی۔ یہ وہ تاریخ ہے کہ حضور خاتم النبیین سید الانبیاء حضرت محمد مصطفیؐ نے بمقام غدیر خم بموقع حج آخر ایک لاکھ 24 ہزار صحابہ کرامؓ کے مجمع میں امام المتقین امیر المومنین حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کو بحکم پروردگار عالم مفاد یا ایھا الرسول بلغ ما انزل الیک من ربک اپنا جانشین مقرر فرمایا تھا۔

الحمدللہ علی احسانہ قد رجع الحق الیٰ مکانہ

(روضۃ الاحباب) ان وجوہ کی بناء پر نوروز کے دن خوشی کا حکم دیا گیا ہے۔

## نوروز نوبہار روز کا خاص طلسم

ا لا // ااا9 ااا9 // ااا یحطی

بوقت تحویل آفتاب نوروز عالم افروز یہ طلسم زعفران سے لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

# فضائلِ روزِ عیدِ غدیر

☆ ماہ ذوالحجہ کی اٹھارویں تاریخ کو عیدِ غدیر ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ بروز ● ذوالحجہ عیدِ غدیر تمام عیدوں سے بڑی عید ہے

☆ اس روز رسول اکرمؐ نے غدیر خم کے مقام پر امیر المومنینؑ کو اپنا خلیفہ و جانشین مقرر فرمایا۔

☆ اس دن ایک درہم صدقہ دینا ایک لاکھ درہم صدقہ دینے کے برابر ہے۔

☆ اہل سنت والجماعت کی معتبر تفاسیر اور تراجم میں ان کے علماء نے اس بات کا اعتراف کیا ہے کہ یہ آیت مجیدہ غدیر خم کے مقام پر حضرت علیؑ کے بارے میں نازل ہوئی جیسا کہ درج ذیل تحریر سے ثابت ہے

☆ ابن ابی حاتم نے ابو سعید خدریؓ سے روایت کی ہے کہ درج ذیل آیت غدیر خم میں جناب حضرت علیؑ کی ولایت کے اعلان کے بارے میں نازل ہوئی (حبیب السیر جلد ۳)

يَا أَيُّهَا الرَّسُولُ بَلِّغْ مَا أُنزِلَ إِلَيْكَ مِن رَّبِّكَ ۖ وَإِن لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهُ (مائدہ: ۶۷)

اے رسول جو حکم تمہارے پروردگار کی طرف سے تم پر نازل کیا گیا ہے پہنچا دو اور اگر تم نے ایسا نہ کیا تو گویا تم نے اس کا کوئی پیغام ہی نہیں پہنچایا (تفسیر در منثور جلال الدین سیوطی)

☆ جب اعلان ولایت علیؑ ہو چکا تو جبرائیلؑ یہ درج ذیل آیت لے کر نازل ہوئے (تفسیر در منثور جلد ۲ صفحہ ۲۵۹)

الْيَوْمَ أَكْمَلْتُ لَكُمْ دِينَكُمْ وَأَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِي وَرَضِيتُ لَكُمُ الْإِسْلَامَ دِينًا (مائدہ: ۳)

آج میں نے تمہارے دین کو کامل کر دیا اور تم پر اپنی نعمت پوری کر دی اور تمہارے لئے دین اسلام کو پسند کیا

☆ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں شاعر حسان بن ثابت نے امیر المومنین علی ابن ابی طالب کو اس شعر کے ساتھ مبارک باد دی اور آپ کی مداح سرائی کی۔ (تذکرہ سبط ابن جوزی صفحہ ۲۰)

فَقَالَ لَهُ قُمْ يَا عَلِيُّ فَإِنَّنِي ۞ رَضِيتُكَ مِنْ بَعْدِي إِمَامًا وَهَادِيًا

پس آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اے علی اٹھو بیشک میں نے تمہیں اپنے بعد امام اور ہادی پسند کیا ہے

## برائے حصول رشتہ

☆ چاند کی گیارہ سے بیس تک کے درمیانی جمعہ کو بعد نماز عصر درج ذیل آیات زعفران سے لکھ کر پاس رکھے اور دھو کر پیئے تو اسکی شادی ہو جائے گی نیز یہ تا دس فراوانی رزق کیلئے مجرب ہے

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلَىٰ مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا

اور جو ان میں سے کچھ لوگوں کو دنیا کی اس ذرا سی زندگی کی رونق سے نہال کر دیا ہے تاکہ ہم ان کو اس میں آزمائیں تم اپنی

لِنَفْتِنَهُمْ فِيهِ ۚ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ ۞ وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلَاةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ۖ

نظریں ادھر نہ بڑھاؤ اور تمہارے پروردگار کی روزی کہیں بہتر اور زیادہ پائیدار ہے اور اپنے گھر والوں کو نماز کا حکم دو اور خود بھی

لَا نَسْأَلُكَ رِزْقًا ۖ نَّحْنُ نَرْزُقُكَ ۗ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوَىٰ ۞ (سورہ طٰہٰ: ۱۳۱-۱۳۲)

اس کے پابند رہو ہم تم سے روزی تو طلب نہیں کرتے ہم تو خود روزی دیتے ہیں اور پرہیزگاری کا تو انجام بخیر ہے

**عقد بندی کھولنا:** کسی بھی وجہ سے عقد بندی ہو گئی ہو تو لڑکی درج ذیل آیت مع دعا لکھ کر بالوں میں لگائے تو عقد بندی کے اثرات زائل اور عقد کے مواقع پیدا ہوں گے۔

وَأَذِّن فِي النَّاسِ بِالْحَجِّ يَأْتُوكَ رِجَالًا وَعَلَىٰ كُلِّ ضَامِرٍ يَأْتِينَ مِن كُلِّ فَجٍّ عَمِيقٍ ۞ (حج: ۲۷)

اور لوگوں کو حج کی خبر کر دو کہ لوگ تمہارے پاس پیدل اور ہر طرح کی دبلی سواریوں پر جو راہ دور دراز طے کر کے آئی ہوں گی آ پہنچیں گی

يَا حَيُّ يَا وَدُودُ ذِي الْفَعَّالُ لِمَا يُرِيدُ نَسْأَلُكَ بِالْقُرْآنِ الْعَظِيمِ وَالنَّبِيِّ الْكَرِيمِ وَبِحَقِّ عِيسَىٰ وَمُوسَىٰ

اے زندہ اے محبت کرنے والے سوہو جو ارادہ کرتا ہے کر گزرتا ہے میں تجھ سے سوال کرتی ہوں قرآن عظیم کے واسطے سے اور کریم نبی اور عیسیٰ اور موسیٰ

وَإِبْرَاهِيمَ انْحَلَّتْ عُقْدَةُ (اور ابراہیم سے کھل جائے گرہ) (لڑکی کا نام مع والدہ لکھیں)

☆ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنی شادی کیلئے سورہ قصص کی یہ آیت تلاوت کی تھی کہ ان کی شادی ہو گئی لہٰذا مرد اپنے لئے اور عورت اپنے لئے پڑھ سکتی ہے۔

رَبِّ إِنِّي لِمَا أَنزَلْتَ إِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيرٌ ۞ پروردگار سب سے اچھی (نعمت) میری طرف نازل فرما میں ضرورتمند ہوں

☆ سورہ احزاب (ہاتھ سے لکھی ہوئی) کو ایک ڈبیہ میں بند کر کے اپنے گھر میں بحفاظت رکھ دیں اور اس سورہ کو ہر روز ایک بار پڑھ کر دعا مانگیں تو ان کی بیٹی کے لئے حسب منشا رشتہ دستیاب ہوگا۔

**تسبیح:** لڑکی، والدین یا لڑکا ہر ماہ کی نوچندی جمعرات کو بعد از نماز عشاء اس اسم اعظم کو گیارہ ہزار مرتبہ ایک ہی نشست میں پڑھے تو اس کی شادی ہو جائے گی **یَا مُغْنِی**

# فضائل روز مباہلہ

☆ جب حضرت رسول اکرمؐ کے علمی و عقلی براہین کے بعد بھی نصاریٰ نجران اپنے غلط عقیدہ پر ڈٹے رہے تو اللہ کی طرف سے آپ کو ان کے ساتھ مباہلہ کا حکم اس آیت میں دیا گیا فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ أَبْنَاءَنَا وَأَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَأَنفُسَنَا وَأَنفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَل لَّعْنَتَ اللَّهِ عَلَى الْكَاذِبِينَ ۞

(کہو کہ اچھا میدان میں آؤ ہم اپنے بیٹوں کو بلائیں تم اپنے بیٹوں کو اور ہم اپنی عورتوں کو بلائیں اور تم اپنی عورتوں کو اور ہم اپنی جانوں کو بلائیں اور تم اپنی جانوں کو اس کے بعد سب مل کر اللہ کی بارگاہ میں گڑگڑائیں اور جھوٹوں پر اللہ کی لعنت کریں (آل عمران ۶۱)

☆ جب آپ اپنے اہل بیت کے ساتھ **۲۴ ذوالحجہ** کو میدان میں پہنچے تو علمائے نصاریٰ (عیسائیوں) کا سردار عاقب ان کی طرف دیکھ کر کہنے لگا اللہ کی قسم میں ایسے نورانی چہرے دیکھ رہا ہوں کہ اگر یہ پہاڑ کو اپنی جگہ سے ہٹ جانے کو کہیں تو یقیناً ہٹ جائیگا اسی میں خیریت ہے کہ مباہلہ سے ہاتھ اٹھاؤ ورنہ قیامت تک نسل نصاریٰ (عیسائیوں) سے ایک نہ بچے گا۔ (تفسیر جلالین، بیضاوی جلد اول صفحہ ۱۱۸ مطبوعہ مصر)

## مشترکہ اعمالِ عیدِ غدیر و مباہلہ

☆ غسل کرنا، نیا لباس پہننا، خوشبو لگانا، خوشی کرنا، مومنین کو کھانا کھلانا، روزہ رکھنا، مصافحہ کرنا، روزے دار کو افطار کرانا اور بکثرت صلوات پڑھنا سنت مؤکدہ اور باعث فضیلت ہے۔

☆ عید غدیر و عید مباہلہ کے روزے کا ثواب ساٹھ سالوں کے گناہوں کا کفارہ ہے۔

☆ ان دونوں دنوں کا روزہ دنیا کی زندگی کے برابر ہے اور سو حج اور سو عمروں کے ثواب کے برابر ہے۔

☆ ۱۸/ ۲۴ ذوالحجہ کو کسی مومن بھائی کو کھانا کھلانا اس طرح سے ہے کہ گویا اس نے تمام پیغمبروں اور صدیقین کو کھانا کھلایا ہو۔ اگر کوئی ان دنوں میں اپنے کسی مومن بھائی کا روزہ افطار کرائے تو گویا اس نے ایک لاکھ پیغمبر، صدیق اور شہیدوں کا روزہ افطار کرایا۔

☆ عید غدیر اور عید مباہلہ کے دن زوال آفتاب سے پہلے دو رکعت نماز اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد دس مرتبہ سورۂ توحید اور دس مرتبہ سورۂ قدر اور دس مرتبہ آیت الکرسی پڑھے۔

☆ اس نماز کا ثواب و فضیلت اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک لاکھ حج اور ایک لاکھ عمرہ کے برابر ہے

☆ نماز کے بعد جو بھی حاجات طلب کریگا پوری ہوں گی۔ (انشاءاللہ)

## برائے حفاظتِ سفر

**سواری کی دعا:** سواری پر سوار ہوتے وقت درج ذیل آیت پڑھیگا تو حوادثات سے محفوظ رہیگا۔

سُبْحَانَ الَّذِي سَخَّرَ لَنَا هَٰذَا وَمَا كُنَّا لَهُ مُقْرِنِينَ ۞ (الزخرف۔ ۱۳)

پاک ہے وہ ذات جس نے اسکو ہمارے تابع کر دیا ورنہ ہم اس پر قابو پانے والے نہ تھے

☆ امام زین العابدینؑ نے فرمایا کہ گھر سے نکلتے وقت یہ کلمات پڑھے تو اس کا سفر بخیر ہوگا۔

بِسْمِ اللَّهِ آمَنْتُ بِاللَّهِ وَتَوَكَّلْتُ عَلَى اللَّهِ اللہ کے نام سے ابتدا میں ایمان لایا اللہ پر اور توکل کی اللہ پر

**طریقۂ امام ضامن:** سفر پر جانے والے کو امام ضامن کے طور پر حسب توفیق کچھ رقم ایک کپڑے میں باندھ کر درج ذیل آیت جو حضرت جبرئیلؑ نے بوقت ہجرت حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے پڑھی تھی اول و آخر صلوات کے ساتھ پڑھ کر مسافر کے دائیں بازو پر باندھ دیں۔

إِنَّ الَّذِي فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْآنَ لَرَادُّكَ إِلَىٰ مَعَادٍ (القصص ۸۵)

یقیناً وہ جس نے تم پر قرآن نازل کیا ضرور تمہیں ٹھکانے تک پہنچا دے گا

**آیاتِ حفاظت:** سفر و حضر میں ہر قسم کے حوادثات و خطرات و آفات و حشرات کے علاوہ رہزنوں وغیرہ سے جان و مال کی حفاظت کے لئے درج ذیل آیات لکھ کر باندھے اور دوران سفر پڑھے تو اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں رہے گا۔ (نقش سلیمانی)

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ۞ وَيُرْسِلُ عَلَيْكُمْ حَفَظَةً (انعام: ۶۱) وَحِفْظًا مِّن كُلِّ شَيْطَانٍ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے اور وہ تم لوگوں پر نگہبان فرشتے بھیجتا ہے اور (ہم نے) ہر سرکش شیطان سے

مَّارِدٍ ۞ (الصافات: ۷) إِن كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ ۞ (الطارق: ۴) فَاللَّهُ خَيْرٌ حَافِظًا ۖ وَهُوَ

حفاظت کے واسطے کوئی شخص ایسا نہیں جس پر نگہبان مقرر نہیں تو اللہ اس کا سب سے بہتر حفاظت

أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ ۞ (یوسف: ۶۴) إِنَّ رَبِّي عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ حَفِيظٌ ۞ (ہود: ۵۷) وَحَفِظْنَاهَا مِن كُلِّ

کرنے والا ہے اور وہ تمام رحم کرنے والوں سے بہتر ہے اس میں تو شک نہیں کہ میرا پروردگار ہر چیز پر نگہبان ہے اور ہر راندہ

شَيْطَانٍ رَّجِيمٍ ۞ (الحجر: ۱۷) وَإِنَّ عَلَيْكُمْ لَحَافِظِينَ ۞ (الانفطار: ۱۰)

شیطان سے محفوظ رکھا اور تم پر نگہبان مقرر ہیں

منجم شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی ماہر علم النجوم فی الفلکیات

# عالمی و سیاسی حالات 2025

29 مارچ 2025ء ساتا ستاروں کی تکمیل کائنات سے ظہور برج حوت میں اجتماع عالمی سیاسی جغرافیائی تبدیلیاں

ظہور امام زمانہؑ قریب قریب، آمد دجال افواہوں کی گردش میں

2025ء لمحہ موجود کا کربلا غزہ رنگ لائے گا شہیدوں کا لہو

دنیا کے سلگتے جنگی محاذ کشمیر یوکرین روس فلسطین لبنان شام ایران اسرائیل مذہبی ممالک کی شمولیت تیسری عالمگیر جنگ WW-3 کا باعث

شنگھائی کانفرنس کی برکات مہا شنی زحل 19 سالہ استحکام پاکستان یکم دسمبر 2024ء / یکم دسمبر 2043ء

مضبوط دفاع وطن منفرد 9 عسکری ستارہ مریخ کا فیصلہ کن عالم جنگی سال 2025ء

خلائی مسٹر ویلا خلائی مخلوق کے سبب (NASA) اور انٹرنیٹ کے نظام میں خلل




چند سالوں سے قارئین زنجانی جنتری و آیت قسمت اس بات سے واقف ہیں کہ ہم 19 سالہ استحکام پاکستان کی پیش گوئی کرتے چلے آرہے ہیں۔ ناقدین پوچھتے تھے کہ ان خراب سیاسی معاشی حالات دہشت گردی کی جاری فضاء میں بھلا یہ کیسے ہونگے۔ ان کا اعتراض ملکی حالات دیکھتے ہوئے ممکن ہو درست ہو۔ ہماری انفارمیشن اسٹرالوجی اور زائچہ پاکستان میں بننے والے اچھے ادوار سیارگان ستارہ زحل کی 19 سالہ مہادشاء یکم دسمبر 2024ء تا یکم دسمبر 2043ء شروع ہو رہی ہے زنجانی جنتری 2024ء کے سرورق پر بھی عرض کیا تھا۔

تب عام پاکستانی کی طرح ہم بھی یہ نہیں جانتے تھے کہ ایسا ہونے کے لئے قدرت کی جانب سے کیا اسباب بنیں گے۔ 50 سال قبل 1974ء میں لاہور میں دوسری اسلامی سربراہی کانفرنس اور اب اکتوبر 2024ء دارالخلافہ اسلام آباد میں شنگھائی کانفرنس کے کامیاب انعقاد سے پاکستان کے استحکام اور بہتری کے دور کا آغاز شروع ہو چکا ہے۔ اکتوبر میں ہی ملائیشیا کے وزیر اعظم انور ابراہیم نہ صرف بلکہ سعودی سرمایہ کاروں کا وفد بھی اسلام آباد تشریف لا چکا ہے۔ 2025ء انشاء اللہ ہم سب اپنے وطن کو پھلتا پھولتا دیکھنے لگیں گے۔ آسمانی کونسل پر پاکستان کے انتظام کی قدرت خود نگرانی کرے گی۔

**پاکستان:**۔ قارئین زنجانی جنتری سال نو 2025ء کی عالمی سیاسی پیشگوئیاں آپکی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کرتے ہیں۔ آسمانی کونسل پر عالمی اور خصوصاً وطن عزیز پاکستان کے لئے سیاروی گردش گزشتہ 2024ء سے غیر معمولی انداز سے جاری ہے۔ نئے زائچہ پاکستان طالع برج ثور ایک درجہ 48 دقیقہ ہے۔ آوٹر پلانٹ یورانس، نیپچون، پلوٹو سست الرفتار ستاروں غیر معمولی غیر متوقع اتفاقیہ تبدیلیاں اور سیاسی انقلابات لانے اور خود مختارانہ اقدامات کا حاکم ستارہ یورانس خصوصاً قیام پاکستان کے بعد پہلی مرتبہ یکم جون 2024ء کو برج ثور طالع پاکستان میں داخل ہوا اور پھر رجعت کے سبب 13 دسمبر 2024ء تا 18 مارچ 2025ء یہ بارہویں نحس گھر رہتے ہوئے دوبارہ استقامت پا کر 19 مارچ 2025ء پھر برج ثور طالع پاکستان میں آ کر 31 دسمبر 2025ء طالع کے حساس درجات کے قریب رہتے ہوئے 2024ء سے جاری انقلابی سیاسی انہونی تبدیلیوں کا جو سلسلہ جاری ہوا اس کا تسلسل 2025ء میں بھی سارا سال جاری رہیگا۔ **2025ء کا مفرد نمبر 9 قومی ہمت و حوصلہ عسکری مضبوطی اور فتوحات کا نمبر ہے**۔ کیا پاکستان کی مسلح افواج کے خلاف پراپیگنڈا کر کے اقتدار کی سیاست کرنے والے کسی عالمی ایجنڈے اور ملک کو کمزور کرنے کی سازشیں کر رہے ہیں؟

**ستارہ یورانس پاکستان اور پاکستانیوں کی تقدیر بدلنے والا اہم ستارہ** 2025ء میں فیصلہ کن کردار ادا کرے گا طالع پاکستان برج ثور فطرتی طور سے حکمت و فراست زراعت باغبانی معدنیاتی فوائد معاشیات کی بہتری بہتر انتخاب اور اعلیٰ پوزیشن سے منسوب دیگر فیصلہ کن ستارے نیپچون کا چودہ سالہ اپنے ذاتی برج حوت اور سیاسی زائچہ میں پارلیمانی گھر قیام 05 فروری 2037ء تک رہیگا۔ یہ اپنے اثرات کے سبب آئندہ آنے والے سالوں میں اجتماعی سیاسی لوگوں کے مابین غلط فہمیاں کروانے کا باعث بنے۔ سوشل میڈیا یا ملک دشمن عناصر کا منفی

پروپیگنڈا مرکز اور صوبوں کے مابین کمزوری اور سیاسی اختلافات کی نشاندہی کرتا ہے۔ نویں ستارہ پلوٹو 16 جون 2040ء تک اپنے طویل قیام کے دوران عدلیہ کی ذمہ داریوں میں اضافہ 1947ء سے جاری عدلیہ کا فرسودہ نظام تبدیل ہو کر جلد انصاف عوام کو پہنچانے کی نئی مثبت تبدیلیاں ہوں ملکی مفادات کے تحت خطہ کی بدلتی صورتحال کے تحت خارجہ پالیسیاں تبدیل و بہتر ہوتی رہیں۔ دوست ممالک کے ساتھ مشترکہ مفادات تجارت ثقافت کے نئے اصول بنائے جائیں ملکی برآمدات بڑھانے کے لئے تاجر برادری میں حکومتی مراعات صنعت وحرفت کی ترقی ایک نئی جدوجہد کا آغاز 2025ء سے شروع ہوتا ہوا دکھائی دیتا ہے۔ **زائچہ کا اہم طاقتور ستارہ زحل جو دو مشترکہ سعد گھروں کا حاکم اور طالع برج ثور میں نہایت طاقتور رہتے ہوئے طالع تیسرے ساتویں اور دسویں اپنے ذاتی فعلی سعد گھر کو سعد ناظر ھے۔ اس ستارے کی 19 سالہ مھادشاء یکم دسمبر 2024ء تا یکم دسمبر 2043ء تک رھیگی۔ آسمانی کونسل پر اس معلم عروج وزوال کے حاکم ستارہ کے سبب اُمید کی کرنیں روشن دکھائی دیتی ھیں** ۔ پاکستان کا 77 سال سے بگڑا نظام مثبت تبدیلی نظام کا اشارہ ہے۔ وطن عزیز پاکستان 2025ء سے ایک نئے روشن سفر کا آغاز کرے گا۔ ہم سب بحیثیت پاکستانی اسے پھلتا پھولتا دیکھیں گے۔ نویں عدلیہ قوانین، مذہبی امور، خارجہ تعلقات، سائنسی ایجادات، سمندری ہوائی سفر، ایٹمی توانائی دسویں ملکی عزت و وقار آئینی انتخابات، جمہوریت، ڈکٹیٹرشپ، ملکی فتوحات، بھاری صنعتیں، لوہا فولاد کمرشل امور، اسلحہ ساز فیکٹریوں سے منسوب ستارہ زحل دسویں بیت العزت کے گھر میں 24 جنوری 2020ء تا 29 مارچ 2025ء تک قیام کرے گا۔ 2024ء میں ناممکنہ لگنے والے اہم عوامی مسائل 2025ء میں آسان ہوتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں۔ سستی بجلی سے زراعت میں انقلاب برپا۔ کوئی بھی حکومت ہو اسے مہنگائی بیروزگاری لوڈشیڈنگ سے نکلنے کے لئے وسیع تر ملکی مفاد کیلئے شب وروز کام کرنا ہوگا۔ ہر سال تقریباً 29 ملین ایکڑ فٹ 21 ارب ڈالر مالیت کا پانی سمندر میں جا گرتا ہے۔ سیلاب متاثرین کیلئے ہمیں بیرونی امداد کی طرف دیکھنا پڑتا ہے۔ مون سون کی بارشوں کے ساتھ ہی بھارتی آبی جارحیت سے بچاؤ کیلئے ہمیں اندرون ملک کئی ایک ڈیموں کی تعمیر کی طرف توجہ دینی چاہئے آج تک کسی حکومت نے ہر سال سیلاب کی تباہ کاریوں سے نکلنے کا کوئی ٹھوس منصوبہ نہیں دیا۔ ماضی میں دوست ملک چین میں **دریائے زرد** کی تباہ کاریاں عروج

زائچہ پاکستان — 02 ثور 05

| خانہ | ستارے |
|---|---|
| 2 | زحل 7.20 |
| 1 / 12 | مریخ 2.20 |
| 3 / 4 | ذنب 12.8 |
| 5 | |
| 11 | |
| 8 | عطارد 19.0، نیپچون 10.14، مشتری 28.17 |
| 6 | پلوٹو 8.30، یورانس 24.19 |
| 7 | |
| 9 | شمس 4.22 |
| 10 | راس 12.8، قمر 5.39، زہرہ 2.59 |

زائچہ پاکستان 20 دسمبر 1971ء بوقت 14 بجکر 54 منٹ 20 سیکنڈ راولپنڈی

زائچہ ورش پھل — 53 عقرب 07

| خانہ | ستارے |
|---|---|
| 8 | عطارد 13 |
| 9 / 10 | شمس 4، زہرہ 20 |
| 7 / 6 | کیتو 7 |
| 11 | زحل 19 |
| 5 | قمر 1 |
| 2 | مشتری 20 |
| 12 | راہو 7 |
| 1 | |
| 3 | |
| 4 | مریخ 10 |

بتاریخ 20 دسمبر 2024ء راولپنڈی

پر تھیں اور پھر قوم نے دریا کو چیلنج دیا۔ دریا اتنے گہرے کر دیئے گئے کہ پھر کبھی سیلاب نہیں آیا اور سینکڑوں چھوٹے بڑے ڈیم بنائے گئے۔ ہمیں چین کی مشاورت و معاونت آسانی سے مل سکتی ہے۔ **2025**ء میں ہمیں احمقوں کی جنت سے نکلنا ہوگا۔ آسمانی کونسل پر ستارے آج ہمیں تبدیلی نظام انقلابی اقدامات سے ملکی استحکام کا عندیہ دے رہے ہیں۔ **2025**ء یوں بھی تبدیلی نظام کا سال خرابی کے بعد اچھائی تخریب کے بعد تعمیر و ترقی کے ایک نئے دور کا آغاز شروع ہوگا۔

**زائچہ پاکستان میں ادوار سیارگان 2025ء سالانہ ورش پھل کا ثمرہ:**۔ نئے زائچہ پاکستان کا طالع برج ثور جبکہ سالانہ ورش پھل کا طالع برج عقرب متضاد مقابل برج ہونے سے یہ بھی تبدیلی نظام کا اشارہ ہے۔ ورش پھل **2025**ء طالع برج عقرب میں سب سے طاقتور ستارہ زحل وتد الارض اپنے ذاتی گھر میں ہوتے ہوئے راج یوگ بنا کر چار سعد گھروں کو ناظر رہیگا۔ (طالع) ملکی عزت وقار (چوتھے) خوشحال مضبوط ارض وطن (چھٹے) ملکی سروسز کے تمام ادارے ہیلتھ (دسویں) سیاسی حکمران تبدیلی نظام کو اُجاگر کر رہا ہے۔ ملکی مال و دولت میں معدنیات تیل، گیس، تانبہ، جپسم اور گولڈ کے نئے ذخائر کی دریافت سے معیشت میں اضافہ عام عوام کے حالات بہتر بنائے جانے کے لئے مثبت اقدامات نئے روزگار تجارتی وسائل بہترین سفری سہولتیں رائیل اسٹیٹ کے کاروبار میں مراعات نئی رہائشی کالونیاں ذاتی گھر بنانے کیلئے مراعات پاکستانی قوم میں جذبہ حب الوطنی اُبھارنے کیلئے ملکی تعمیر و ترقی کے نئے پروگرام اور پہلے سے جاری ادھورے تعمیراتی کاموں سی پیک، ریلوے، سڑکوں کی حالت زار بہتر ہونے سے عام عوام کے لئے سفری سہولتوں میں اضافہ تفریح کے ساتھ ساتھ اندرون ملک متعدد ہیلتھ کیئر سنٹرز جچہ بچہ اولڈ ہوم اور دریاؤں پر کئی ایک ڈیم بنا کر ان سے سستی بجلی پیدا کرنے کی کوششوں کو عوامی سطح پر سراہا جائے گا۔

**20 دسمبر 2024ء تا 07 جنوری 2025ء دور شمس:**۔ زائچہ ورش پھل میں شمس کا قیام دوسرے جبکہ دسویں بیت العزت کا حاکم ملکی معیشت خزانہ محصول و کسٹم ڈیوٹی اسٹاک ایکسچینج اور ملکی کرنسی کی شرح بین الاقوامی کرنسیوں ڈالر کے مقابلے میں مضبوط ہو۔ **I.P.P** اور **IMF** کی جانب سے اضافی قوم ملک وملت پر بوجھ کو ناپسندیدہ اور اس پر نظر ثانی کے لئے ہر سطح پر آواز بلند ہو۔ یکم تا **06** جنوری چھٹے کے حاکم مریخ کا نویں رہتے ہوئے تیسرے بیٹھے پلوٹو سے مقابلہ ایمرجنسی جیسے حالات اندرون ملک اور سرحدوں پر حالات کو کنٹرول کرنے کے لئے افواج کو اضافی ذمہ داریوں سے واسطہ پڑیگا۔ قوم وملت جو پہلے ہی آزمائش میں مبتلا ہے اسے کسی نئی آزمائش کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے۔ زائچہ پاکستان میں ستارہ زحل کا دسویں عروج یافتہ مارچ **2025**ء تک قیام ان غیر منصفانہ نظام کو تبدیل کرنے میں مدد دے گا۔

**07 جنوری 2025ء تا 06 فروری 2025ء دور قمر:**۔ زائچہ ورش پھل میں قمر بیت العزت منزل جیہ (مگھا نچھتر) نویں الیکشن کمشنر عدلیہ بینکنگ خارجہ تعلقات نصیب کا مالک ہو کر برج اسد دسویں ہونے سے عالمی طاقتوں دوست ممالک سے خارجہ تعلقات میں اُتار چڑھاؤ تاہم مجموعی طور سے بہتری کے آثار خطہ میں اہم جغرافائی پوزیشن ہونے کے سبب غیر متوقع کامیابیاں لمحہ موجود کے حکمرانوں کی اُمید افزاء باتیں ملک وملت کے لئے حوصلہ کا باعث بنیں تب تبدیلی نظام نئے انتخابات کرائے جانے کیلئے سیاسی پارٹیوں کا اچانک دباؤ بڑھ سکتا ہے۔

**06 فروری 2025ء تا 28 فروری 2025ء دور مریخ:**۔ **2025**ء کا مفرد نمبر 9 جو عسکری ستارہ مریخ سے ہی منسوب ستارہ مریخ **2024, 2025**ء اپنی پراسرار حرکات کے سبب **20** دسمبر **2024**ء تا **21** جنوری **2025**ء اور پھر **03** اپریل تا **07** جون **2025**ء برج سرطان میں ہبوط یافتہ رہیگا زائچہ ورش پھل میں یہ چھٹے نحس گھر اور زائچہ پاکستان میں یہ بارہویں نحس گھر کا حاکم یوں تو مریخ کی

نحوست جون تک جاری رہیگی۔ تاہم مندرجہ بالا ورش پھل کے ایام اعلیٰ عدلیہ میں اہم (منصفانہ) فیصلے بے چینی کا باعث بنیں مرکز اور صوبوں کے مابین سیاسی بے چینی ہڑتالیں فسادات سیاسی لوگوں عام عوام پولیس اور فوج میں تصادم کے سبب کچھ شہروں میں کرفیو لگائے جانے کے اندیشے بعید از قیاس نہیں۔ تب ہمارے خارجہ تعلقات بھی کسی آزمائش سے گذریں۔ اندرون ملک اچانک وبائی امراض بڑھنے سے ہسپتالوں میں ایمرجنسی کی فضاء رہے۔ حادثات آتشزدگی کے واقعات بڑھ جائیں۔ مزدور طبقہ اور حکومت کے مابین بے چینی بڑھ جانے سے مخالفت بغاوت خفیہ سازشیوں ستارہ زحل کی دوزائچوں میں سعد نشست کے سبب حکومتی سیاست مثبت سنجیدہ ہوئی تو بگڑے حالات پر قابو پایا جاسکے گا۔

**28 فروری 2025ء تا 24 اپریل 2025ء دور راھو**:۔ زائچہ ورش پھل میں راہو پانچویں رہتے ہوئے طالع پانچویں نویں گھروں کو ناظر ہونے سے پرنٹ میڈیا الیکٹرانک میڈیا کیلئے بہتر ضابطہ بنایا جائے۔ صحافت میں اہم کردار ادا کرنے والوں کی حوصلہ افزائی اور انہیں سول و اعلیٰ اعزازات سے نوازا جائے گا علم و ادب فلم آرٹ قومی تفریحات قوم کے بچوں کی اعلیٰ ایجوکیشنل تعلیم و تربیت پر حکومتی سوشل اداروں کی توجہ رہیگی۔ سٹاک ایکسچینج شیئرز سٹہ لاٹری کی جانب عوامی رجحان بڑھے جلد امیر ہوجانے والی ملکی و بین الاقوامی اسکیموں میں دلچسپیاں بڑھیں۔ 14 مارچ چاند گرہن اہم شخصیات کے اسکینڈل شرپسند عناصر مذہبی مقامات کا تقدس مجروح کرنے سے فرقہ ورانہ فسادات کا اندیشہ عوام میں بے چینی آتشزدگی کے کئی ایک واقعات جرائم کی شرح میں اچانک اضافہ ناموار افراد کی موت حادثات 29 مارچ سورج گرہن کے بد اثرات جو گرہن لگنے سے 30 دن قبل تا 30 دن بعد تک رہیں گے۔ ناموروحانی مذہبی شخصیات کی وفات سے ملت سوگوار ہو۔ اچانک وبائی امراض کے بڑھنے کے خدشات بھی دکھائی دیتے ہیں۔ 29 مارچ کو ہی زائچہ پاکستان کے گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر میں سبع کواکب شمس و قمر، عطارد، زہرہ، زحل، راہو اور نیپچون کا اجتماع اور اسی دن سورج گرہن لگنا پارلیمانی نظام کے لئے خطرہ کیا سیاست کی بساط لپیٹ کر کوئی نیا نظام یا پھر سے صدارتی نظام کو ملکی مفاد کا کہہ کر رائج کیا جائے تب ایمرجنسی مارشل لاء جیسے حالات بھی ممکن ہیں۔

**24 اپریل 2025ء تا 11 جون 2025ء دور مشتری**:۔ زائچہ ورش پھل میں ملکی معیشت خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری ساتویں سعد پوزیشن میں رہتے ہوئے زائچہ کے بھی سعد گھروں طالع تیسرے ساتویں اور گیارہویں ناظر سیاسی نجوم میں اس کی نشست خوش قسمتی لانے کا سبب بنے گی دوست ممالک سے مشترکہ اشتراک کے مالی تجارتی ثقافتی معاہدے عالمی سطح پر سپر پاور دوست ممالک سے خارجہ تعلقات میں بہتری آئیگی۔ اندرون ملک شادیوں کی شرح میں اضافہ پروقار مذہبی تقریبات دوسری بڑی طاقتوں کے ساتھ اتحاد یکجہتی کے نئے پُرخلوص انداز دوست ملک چین کے تعاون سے بننے والے سی پیک منصوبے کے ترقیاتی کاموں میں تیزی اور اس منصوبے کو فعال بنانے اور جاری رکھنے کے لئے تمام سماجی سیاسی علاقائی روکاوٹیں دور کی جاسکیں گی۔ 24 تا 29 اپریل تیسرے نویں پلوٹو مریخ مقابلہ حاسدین عناصر ان مثبت کوششوں کو سبوتاژ کرنے کی کوششیں کریں سرحدوں پر عسکری نقل و حمل فضائی و ٹریفک حادثات کے خدشات بھی ان دنوں متوقع 09 جون زحل نیپچون قران خارجہ تعلقات، پارلیمانی سرگرمیاں سٹاک شیئرز کے کاروبار جیسے سبھی امور میں غیر متوقع اُتار چڑھاؤ اہم فیصلے احتیاط طلب ہونگے۔

**11 جون 2025ء تا 08 اگست 2025ء دور زحل**:۔ سالانہ ورش پھل میں ستارہ زحل وتد الارض پر نہایت طاقتور اور عروج یافتہ رہتے ہوئے طالع چوتھے چھٹے دسویں زائچہ کے اہم گھروں کو سعد ناظر اور حالت راج یوگ میں جبکہ زائچہ پاکستان میں بھی یہ 30 سال بعد وتد السماء بیت العزت میں رہتے ہوئے چوتھے، ساتویں، دسویں اور بارہویں گھروں کو ناظر رہیگا۔ آسمانی کونسل پر ستارہ زحل کی یہ سعد نشست خصوصاً 29 مارچ 2025ء تک

زحل کا زائچہ میں طاقتور ہونا تبدیلی نظام استحکام مملکت خداداد پاکستان کا اشارہ ہے۔ 2025ء سے شروع ہونے والے اس تیس (30) سالہ دور کے دُور رس مثبت نتائج سے ملک وملت کے سبھی افراد فیضیاب ہونگے وطن میں نئی لیڈرشپ قیادت اُبھرے گی جو ملک وقوم کو بحرانوں سے مستقبل میں نکال پائے ملکی تعمیر وترقی کے چاروں صوبوں کشمیر سمیت نئے منصوبے شروع کئے جائیں گے۔ سی پیک (چائنہ) منصوبے کو بھی جلد مکمل کرنے کی از سر نو پلاننگ شروعات کیلئے 2025ء کا سال نہایت اہم بتدریج کامیابی کا گراف دکھائی دیتا ہے۔ 10,9,8,7 اگست مریخ مقابلہ زحل نیپچون اس دوران اور مجموعی طور مندرجہ بالا عرصہ میں پارلیمنٹ اور اعلیٰ ایوان میں ملکی انتظامی معاملات کو چلانے کے لئے سخت اقدامات مخالفت ومخاصمت کے باوجود کئے جائیں گے۔

**08 اگست 2025ء تا 29 ستمبر 2025ء دور عطارد:**۔ سالانہ ورش پھل میں آٹھویں گیارہویں کا مشترکہ حاکم عطارد ساتویں مشتری سے حالت قران اور مقابل زحل ہونے سے ملک کے خارجہ امور ایک نئے دور میں داخل ہونگے۔ زیر بالا سپر پاور کے مفادات کو ملکی مفادات پر ترجیح نہ دی جائیگی۔ کئی ایسے ناپسندیدہ معاہدوں پر نظر ثانی IPP-IMF کے چنگل سے نکلنے کے لئے حکمت عملی اور اس پر عملدرآمد حکومت وقت کے لئے ناگزیر ہوگا۔ ڈپلومیسی دوست ممالک کے ساتھ کئی ایک نئے معاہدے طے پائیں 78 ویں یوم آزادی 14 اگست 2025ء میں قوم کو ریلیف عطا کرے گا۔ تعلیم، تجارت، ثقافت اور ہائر ایجوکیشن، آئی ٹی کے شعبہ ہائے میں نمایاں پیش رفت تعلیم کے شعبہ میں ریسرچ پروگرام بنائے جائیں 07 ستمبر چاند گرہن کے ناقص اثرات اہم شخصیات سربراہ مملکت کے ساتھ ساتھ طوفان، بادو باراں ژالہ باری اچانک موسمی خرابی فصلوں نباتات اور بیجوں کا نقصان زراعت کے محکمہ کو کسانوں کی خدمت کیلئے ہر زرعی شعبہ میں فعال رہنا ہوگا۔ 28 ستمبر سورج گرہن پارلیمانی امور میں شدید اختلاف رائے صدر، وزیراعظم کے خلاف سیاسی پروپیگنڈا عدم اعتماد اور انتظامی اداروں کی ورکنگ ریلیشن شپ متاثر ہونے سے اندرون ملک بے چینی کی فضاء پیدا کرائے جانے کی سازشیں بڑھ سکتی ہیں۔

**29 ستمبر 2025ء تا 20 اکتوبر 2025ء دور کیتو:**۔ سالانہ ورش پھل کا کیتو گیارہویں پارلیمنٹ کے گھر قابض ہونا پارلیمانی جمہوری نظام میں تبدیلیاں لاسکتا ہے۔ ماضی میں صدارتی (مارشل لاء) نظام رہ چکے ہیں کیا جمہوری نظام کی 2025ء میں کوئی شکل تبدیل ہوگی۔ ستمبر آخری ایام میں مریخ پلوٹو تربیع بنے تب آمریت یا تبدیلی نظام یا جاری نظام حکومت کے نقائص کو دور کرنے کے لئے مشاورت کا عمل شروع ہوسکتا ہے۔

**20 اکتوبر 2025ء تا 20 دسمبر 2025ء دور زهره:**۔ سالانہ ورش پھل میں ستارہ زہرہ ساتویں، بارہویں جبکہ زائچہ پاکستان میں طالع چھٹے کا حاکم ستارہ زہرہ نئے زائچہ پاکستان کے طالع کا حاکم ہے۔ اس ستارہ سے وابستہ منسوبات کی ملک وملت کیلئے خاص اہمیت ہے۔ ان ادوار کے علاوہ ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 31 مارچ 2025ء شرف یافتہ 29 جون تا 26 جولائی 2025ء عروج یافتہ 26 جولائی تا 21 اگست 2025ء اوج یافتہ اور پھر 02 نومبر تا 26 نومبر 2025ء عروج یافتہ رہیگا۔ ان سبھی مشترکہ ایام میں اندرون ملک سوشل سماجی سیاسی ثقافتی سرگرمیوں میں اضافہ اندرون ملک رشتے ناطوں کے طے ہونے اور شادیوں کا رجحان بھی غالب رہے۔ تفریحی مقامات میں اضافہ عام عوام میں سیاحت سفر کا رجحان بڑھے عوام کو ذرائع آمدن بڑھانے کے لئے سرکاری نجی ادارے بشمول بینکنگ نئی کمرشل پروڈاکٹ کو متعارف وترجیحات دیں۔

سید افتخار حسین زنجانی

# انصاف، آئین، حکومت اور عوام

## مہنگائی، عوام کو دہلیز پر ریلیف

**غریب عوام کے نے ہمیشہ قربانیاں دیں اب اشرافیہ کو بھی حصہ ڈالنا ہوگا وزیراعظم**

**1973ء** کے متفقہ آئین کے بعد مسلسل کئی آئینی ترامیم قومی اسمبلی یا صدارتی آرڈیننس کے تحت کی گئیں اور اب **26** ویں آئینی ترمیم زیر بحث ایک نئی آئینی سپریم کورٹ بنائے جانے کا خیال سیاست دانوں کو اچانک آیا ہے یا پھر اپنے پسندیدہ جج صاحبان کو نوازنے کا ایک نیا باوقار انداز ہوسکتا ہے۔ ترقی یافتہ یورپی ممالک امریکہ میں ایسی سپریم کورٹس موجود ہیں۔ مگر وہاں انصاف بھی جلد سب کو ملتا ہے۔ برطانوی وزیراعظم چرچل سے کسی صحافی نے پوچھا تھا کہ کیا ہم جنگ ہار جائیں گے چرچل کا جواب تھا کہ عدلیہ انصاف کر رہی ہے۔ صحافی نے کہا جی سر۔ **چرچل کا تاریخی جملہ پھر ہم جنگ کبھی نہیں ہار سکتے** ایک عام پاکستانی شہری کا سوال ہے کہ ملک میں یونین کونسل، سول کورٹس، سیشن کورٹ، ہائیکورٹ، سپریم کورٹ کے علاوہ شریعت (مذہب) کورٹس قومی احتساب بیورو **NAB** پہلے سے انصاف مہیا کرنے والے ادارے موجود ہیں۔ مندرجہ بالا سات کورٹس کے بعد اگر آٹھویں نئی سپریم کورٹ بن بھی جائے تو اس سے عام شہری کو کیا فائدہ ہوگا۔ کیا ملک میں بیروزگاری، مہنگائی، لاء اینڈ آرڈر، دہشت گردی، کرپشن کم ہوجائے گی اور عوام کو کیا گھر کی دہلیز پر انصاف ملنے لگے گا۔ الیکشن کے دوران ایسے نعرے سیاست دان بہت لگاتے ہیں۔ میں نے ذاتی طور سے تحریک انصاف کے بانی عمران خان صاحب سے سوال کیا کہ آپ نے اپنی پارٹی کا نام تحریک انصاف رکھا۔ عوام کو اس کی دہلیز پر انصاف دینے اور مدینہ جیسی ریاست بنانے کا نعرہ اور خواب دکھایا مگر آپ نے اپنے **3** سال **8** ماہ کے دوران میں بلدیاتی الیکشن تک نہیں کرائے ایسا ہوتا تو لوگوں کو کچھ ریلیف ملتا۔ میرے سوال پر عمران خان صاحب نے غیر متوقع طور سے فرمایا **(ہاں یہ مجھ سے بھول ہوئی ہے۔ مجھے اپنے دور میں بلدیاتی الیکشن کروانے چاہیے تھے**

**77** سال سے مندرجہ بالا سبھی اداروں نے قوم اور ملک کا بہت قیمتی وقت ضائع کیا۔ وقت زندگی کے لمحات ہیں جو واپس نہیں آتے یوں وقت کی قیمت دولت سے بھی زیادہ ہے۔ ہمارے ملک میں **20 ,20 30,30** سال تک لوگوں کو انصاف نہیں ملتا۔ اپنی مستعار زندگی میں بیرون ملک جانے کے متعدد مواقع ملے۔ پاکستان کی بہ نسبت وہاں چند دنوں یا مہینوں میں انصاف مل جاتا ہے۔

### انصاف کے جلد حصول کیلئے چند سادہ سی تجاویز

جس طرح ملکی خدمت کے ضروری ادارے ہسپتال، ایمرجنسی سروسز **1122**، میڈیا چینلز، ریڈیو **FM**، ملکی انتظامی فوج، پولیس اور اسی طرح کے کئی رفاہی سماجی ادارے اندرون ملک شب و روز عوام کی خدمت کیلئے **24/7** موجود ہوتے ہیں۔ انہی سروسز کو بنیاد بنایا جائے تو عوام کیلئے انصاف کا جلد مل جانا خوش آئند ہوگا۔ **مولائے کائنات باب مدینۃ العلم حضرت علی ابن طالب فرماتے ہیں۔ کفر اور شرک کی حکومت قائم رہ سکتی ہیں جہاں انصاف نہ ہو یہ نظام حکومت ختم ہوجاتا ہے۔** پرانے وقتوں بلکہ اب بھی دیہاتوں میں گاؤں کے نمبردار لوگوں کے مابین پنچائتی طور پر انصاف کرتے ہیں اور اسے سب مانتے ہیں حالانکہ یہ نمبردار بہت زیادہ تعلیم یافتہ بھی نہیں ہوتے۔

**تجاویز:** (1) یہ پنچائتی نظام کو بحال رہنا چاہیے اور حکومت وقت کو انصاف کرنے والوں کی حوصلہ افزائی کرنی چاہیے۔ (2) ہر شہر، قصبہ، گاؤں کی جامع مسجد کے مولانا صاحب کی تھوڑی سی تربیت کر کے انہیں اپنے علاقہ کے لوگوں کے مابین انصاف کے لیے قاضی مقرر کیا جائے۔ (3) ہر پولیس اسٹیشن میں ایک سول اور ایک جوڈیشل قاضی مقرر کرنا چاہیے تاکہ علاقائی جیسا بھی مقدمہ ہو اسے فوری حل کیا جاسکے۔ یقیناً اس حسن عمل یا اس سے بھی بہتر عدل و انصاف کیلئے مشاورت سے کیے گئے اقدامات قابل تعریف ہوں گے۔ یہ سادہ سا نظام یقیناً جلد انصاف کا باعث بنے تو اسے **24/7** جاری رکھا جاسکتا ہے۔ اس سادہ نظام میں انصاف کرنے والے مولانا، قاضی کورٹس کی تربیت کے علاوہ کچھ اضافی خرچہ نہیں آئے گا عوام کو بھی مہنگی وکالت سے نجات ملے گی مدعی عام شہری خود بھی کسی وکیل کے بغیر اپنا مقدمہ پیش کر سکے گا۔ جلد انصاف سے سبھی مندرجہ بالا سات کورٹس کا بوجھ ہلکا ہوگا۔ عوام سکھ کا سانس لے کر دل سے انصاف ملنے پر اس حکومت کیلئے دعا گو ہوں گے جو انصاف انہیں دہلیز پر دیں۔ موجودہ حکومت شہباز شریف نے دعویٰ کیا ہے کہ وہ مہنگائی عوام کو دہلیز پر ریلیف دیں گے حکومت اگر انصاف دے دے تو مہنگائی تو کیا ہر چیز اعتدال پر آجائے گی۔

امتك و اصحابك من يهتك هذه الحرمة فقال رسول الله : نعم يا حذيفة جبت من المنافقين و يعمل على عاتقه دزة الخزى و يصد الناس عن سبيل الله و يحرّف كتابه و يغيّر سنتى و يشتمل على ارث ولدى ...... و يستحلّ اموال الله من غير حلّها و ينفقها فى غير طاعة و يكذّبنى و يكذّب اخى و وزيرى ؑ و ينحى ابنتى عن حقها و تدعو الله عليه و يستجيب الله دعاؤها فى مثل هذا اليوم (۵) حذیفہ کہتے ہیں: کہ میں نے عرض کی کوئی امت میں سے یا اصحاب میں سے ایسا کر سکتا ہے ؟؟! رسول ﷺ نے فرمایا: جبت (بت) منافقین میں سے ایک بت ان کی ریاست کو اپنے ذمہ لے گا اور ریاکاری کو ہماری امت کے درمیان پھیلائے گا امت کو اپنی طرف بلائے گا، ظلم کو اپنے کاندھے پر رکھے گا اور لوگوں کو خدا کی راہ سے روکے گا اور کتاب کو تحریف کرے گا اور ہماری سنت کو بدل دے گا ہمارے بیٹوں کی میراث کو ہڑپ لے گا اموال خدا کو ناحق تاراج کریگا اور غیر اطاعت الٰہی میں انفاق کرے گا ہمیں جھٹلائے گا ہمارے بھائی اور وزیر اور بیٹی کو حق سے محروم رکھے گا (فاطمہؑ) اس کیلئے بدعا کریں گی اور خدا آج ہی کے دن بددعا کو قبول فرمائے گا۔ حذیفہ کہتے ہیں: یا رسول اللہ ﷺ! الم ربّك عليه ليهلك فى حياتك؟! (۶) یا رسول اللہ خود آپ کیوں نہیں دعا کرتے کہ خدا اسے غارت کرے؟ رسول ﷺ نے فرمایا اے حذیفہ! میں نہیں چاہتا کہ قضا و قدر الٰہی میں دخالت کروں وہ چیزیں جو اس کے علم میں ہیں، یقینی و حتمی ہیں۔ لیکن میں خدا سے چاہوں گا کہ جس دن وہ ہلاک ہو اس دن کو تمام ایام پر فضیلت دے تا کہ ہمارے محب و شیعیوں اور چاہنے والوں کے لئے سنت ہو جائے۔ (۷) فأوحى الىّ فقال لى: يا محمدؐ! كان فى سابق علمى أن تمسك و اهل بيتك محن الدنيا و بلاؤها و ظلم المنافقين والغاصبين من عبادى من نصحتهم و خانوك و التجيتهم و اسلموك. فإنى بحولى و قوّتى و سلطانى لأفتحن على روح من يغصب بعدك عليًا حقّه ألف باب من النيران من سفال الفيلوق و لاصلينه و اصحابه قعرا يشرف عليه ابليس فيلعنه...... و لاخلدنهم فيها ابدا الابدين (۸) خداوند عالم نے ہم پر اس طرح وحی فرمائی ہے اے محمد ﷺ! وہ چیزیں کہ جو میرے علم میں تھیں یہ ہیں کہ رنج و بلائے دنیا تمہیں اور تمہارے اہل بیتؑ کو اپنی لپیٹ میں لے لے اور نیز بندوں میں سے ظلم منافقین و غاصبین کہ جن کو تم نے نصیحت کی اور انہوں نے تمہارے ساتھ خیانت کی اور تم نے خالص سچائی سے کام لیا لیکن انہوں نے خیانت کی، اکے ساتھ سادگی و صفا کے ساتھ پیش آئے لیکن انہوں نے دشمنی کو چھپائے رکھا تم نے انہیں راضی کیا لیکن انہوں نے تکذیب کی، تم نے انہیں نجات دی لیکن انہوں نے تمہیں ڈنسا، مجھے قسم ہے اپنے حول و قوت و سلطنت کی کہ جنہوں نے تمہارے بعد حق علیؑ کو غصب کیا جہنم میں ہزار درجہ نیچے کہ جس کا نام (فیلوق) ہے، کھول دوں گا اور اس کو اور اس کے چاہنے والوں کو نچلی جگہ پر رکھوں گا کہ ان پر ابلیس کو فوقیت ہوگی اور ان پر لعنت کرے گا اور اس منافق کو قیامت میں عبرت کا پتلہ بنا کر پیش کروں گا کہ فراعین انبیاء کے لئے عبرت ہو اور اس کے دوست و احباب و تمام ظالمین و منافقین کو جہنم میں ڈال دوں گا جہاں وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لئے رہیں گے۔ اے محمد ﷺ! تمہارے بعد، تمہارا وصی و خلیفہ کبھی اس مقام پر نہیں پہونچ سکتا مگر یہ کہ وہ مصیبتیں جو فرعون وقت اور غاصبین کے ہاتھوں اٹھالے، وہ کہ جس نے مجھ پر جسارت کی اور ہمارے کلام کو بدل ڈالا، اور میرا شریک قرار دیا، مجھ میں اور لوگوں کے راستے میں آڑے آئے گا، اور اپنے پاس کا بچھڑا (ابوبکر ) تمہاری امت کے لئے قرار دے گا۔ میں نے ساتوں آسمان کے ملائکہ کو حکم دیا ہے کہ میں جس دن اس کو ہلاک کروں گا شیعیوں اور تمہارے محبین اس دن عید منائیں (۹) اے محمد ﷺ! میں نے تمہارے اور تمہارے اہل بیتؑ کے لئے اور ہر وہ شخص کہ جو مؤمنین میں سے ہے اور ان کے شیعیوں میں سے ہے اس کے لئے اس روز کو عید قرار دیا ہے اور مجھے قسم ہے اپنی عزت و جلالت کی کہ ہر وہ شخص کہ جو آج کے دن عید مناتے ہیں اگر وہ اپنے رشتہ داروں کے لئے شفاعت کرے گا تو اس کے ثواب میں اس کی شفاعت کو قبول کروں گا (۱۰) قال حذيفة : ثم قام رسول الله ﷺ فدخل الى بيت ام سلمة و رجعت منه و انا غير شاك فى امر الشيخ. حتى ترأس بعد وفاة النبى ﷺ و اتيح الشرّ و عاد الكفر و ارتدّ عن الدين. و تشمّر للملك. و حرّف القرآن. و احرق بيت الوحى. و ابدع السنن و غيّر الملّة. و بدّل السنّة و ردّ شهادة امير المؤمنين ؑ و كذّب فاطمة بنت رسول الله و اغتصب فدكا. و ارضى المجوس و اليهود و النصارى و السخن قرّة عين المصطفى ﷺ و لم يرضها و غيّر السنن كلّها. و دبر على قتل امير المؤمنين. و اظهر الجور. و حرم ما أحل الله. و احل ما حرّم الله. و القى الى الناس ان يتخذوا من جلود الابل دنانير. و لطم وجه الزكية و صعد منبر رسول الله غصباً و ظلماً. و افترى على امير المؤمنين ؑ و عانده و سفه رأيه (۱۱) حذیفہ کہتے ہیں: کہ اس کے بعد پیامبر ﷺ اٹھے اور ام سلمٰی کے گھر میں چلے گئے اور میں بھی واپس ہو گیا اور اس پیر مرد (عمر ) کے بارے میں کوئی شک نہیں اس وقت تک کہ پیامبر ﷺ کے بعد ریاست کو ہاتھ میں لیا اور شر پھیل گیا اور کفر پھر پلٹ آیا اور وہ (عمر ) مرتد ہو گیا حکومت کے لئے ہاتھ پیر پھیلائے اور قرآن کو تحریف کیا اور خانہ وحی کو پھونک دیا سنتوں کو بدل دیا، شہادت امیر المؤمنین کو رد کر دیا، فاطمہؑ بنت رسول ﷺ کو جھٹلا دیا فدک کو غصب کر لیا مجوسی و یہودی اور نصاریٰ کو راضی رکھا قرۃ عین مصطفیٰ کو ناراض کیا اور راضی نہ کیا اور تمام سنتوں کو بدل دیا اور قتل امیر المؤمنین کا نقشہ کھینچا، ظلم کو

سرعام کیا، حلال خدا کو حرام اور حرام خدا کو حلال کیا، اور لوگوں کو سکھایا کہ کس طرح سے اونٹ کی کھال سے دینار بنائیں، فاطمہ زکیہ ؑ کے رخسار پر طمانچہ لگایا، منبر رسول ﷺ پر غاصبانہ و ظالمانہ قبضہ کیا، اور امیر المؤمنینؑ پر بہتان لگایا، اور اس سے حسد کیا، اور ان کے مشورے کو سفاہت بتلایا۔ قال حذیفۃ : فاستجاب اللہ دعاء مولاتی ؑ علی ذلک المنافق، و اجری قتلہ علی ید قاتلہ قد خلت علی امیر المؤمنین لأھنہ بقتل المنافق و رجوعہ الی دار الانتقام (۱۲) حذیفہ کہتے ہیں: کہ خداوند عالم نے جناب فاطمہؑ کی بددعا اس منافق کے حق میں قبول فرمائی اور اس کو (کہ قاتل پر رحمت ہو) قتل کروایا میں بھی امیر المؤمنینؑ کے پاس آیا ہوں تاکہ میں منافق کے قتل کی خوشخبری اور اس کے دیار انتقام میں بازگشت کی تبریک و تہنیت پیش کروں۔ حضرت علیؑ نے فرمایا: اے حذیفہ! اس دن کو یاد کرو کہ جس روز سید و سردار حضرت رسول اللہ ﷺ کے پاس وارد ہوئے تھے میں اور ان کے دونوں نواسے کھانے میں مشغول تھے کہ آنحضرت اس روز کی فضیلت کہ جب ان کے پاس آئے تھے، تمہارے لئے بیان کیا۔ (حذیفہ) میں نے کہا! ہاں اے برادر رسول اللہ ﷺ علیؑ نے فرمایا: بخدا آج کا وہی دن ہے کہ جس کی وجہ سے خداوند عالم آل پیغمبر ﷺ کی آنکھوں کو روشن فرمائے گا میں آج کے دن کے بہتر ۷۲ نام جانتا ہوں۔ قال حذیفہ: قلت: یا امیر المؤمنین! احب ان تسمعنی اسماء ھذا الیوم (و کان یوم التاسع من شھر ربیع الاول) (۱۳) حذیفہ کہتے ہیں: کہ میں نے کہا اے امیر المؤمنینؑ میں چاہتا ہوں کہ ان اسماء کو سنوں (اور وہ دن نو ربیع الاول تھا) فقال امیر المؤمنین: یوم الاستراحۃ آج آرام کرنے کا دن ہے، یوم تنفیس الھم و الکرب آج کا دن غم کے چھٹنے کا دن ہے، و یوم غدیر الثانی اور روز غدیر دوم ہے، و یوم الحباۃ ، و یوم العافیۃ روز عافیت ہے، و یوم البرکۃ برکت کا دن ہے، یوم عید الاکبر آج کا دن عید اکبر ہے، و یوم یستجاب فیہ الدعوات دعا کی قبولیت کا دن ہے، و یوم الموقف الاعظم بہترین ٹھہرنے کی جگہ ہے، یوم التوالی وفا کے عہد کرنے کا دن ہے، و یوم نفی الھموم غموں کے برطرف ہونے کا دن ہے، و یوم عرض القدرۃ روز ظہور قدرت ہے، و یوم فرح الشیعۃ شیعوں کے خوشحالی کا دن ہے، و یوم التوبۃ توبہ کرنے کا دن ہے، یوم الانابۃ خدا کی طرف پلٹنے کا دن ہے، و یوم الزکاۃ العظمیٰ روز زکات عظیم ہے، و یوم الفطر الثانی روز فطر دوم ہے، و یوم سیل الغناب دشمنوں کی پریشانی کا دن ہے، و یوم تجرع الریق منافقوں کے گلے میں پانی کا پھندہ پڑنے کا دن ہے، و یوم الرضا روز رضایت ہے، و یوم عید اھل بیت اہل بیت کی خوشی کا دن ہے، و یوم تقدیم صدقۃ صدقہ دینے کا دن ہے، و یوم الزکاۃ روز زکات ہے، و یوم قتل المنافق منافق کے قتل ہونے کا دن ہے، و یوم وقت المعلوم وقت معلوم ہے، و یوم سرور اھل بیت اہل بیتؑ کے شادمان ہونے کا دن ہے، و یوم الشاھد، و یوم المشھود، و یوم یعض الظالم علی یدیہ وہ دن ہے کہ جب ظالم اپنی انگلیوں کو دانتوں میں دبائیں گے، و یوم التنبہ، و یوم الترصید، و یوم الشھادت، و یوم المستطاب بہ، و یوم ذھاب سلطان المنافق منافق کی سلطنت کی تباہی کا دن ہے، و یوم التسدید، و یوم یستریح فیہ المؤمن مومن کے آرام کرنے کا دن ہے، و یوم المباھلۃ روز مباہلہ ہے، و یوم المفاخرۃ فخر و مباہات کرنے کا دن ہے، و یوم قبول الاعمال اعمال کے قبول ہونے کا دن ہے، و یوم اذاعۃ السر پول کھولنے کا دن ہے، و یوم نصر المظلوم مظلوم کی مدد کرنے کا دن ہے، و یوم الزیارۃ زیارت کرنے کا دن ہے، و یوم التودد دوستی کے اظہار کرنے کا دن ہے، و یوم التحبب ایک دوسرے سے محبت کے اظہار کا دن ہے، و یوم الوصول ملنے کا دن ہے، و یوم التزکیۃ نفس کی پاکیزگی کا دن ہے، و یوم کشف البدع بدعتوں کے چھٹنے کا دن ہے، و یوم التزاور ایک دوسرے کی زیارت کرنے کا دن ہے، و یوم الموعظۃ نصیحت کرنے کا دن ہے، و یوم العبادۃ یوم عبادت ہے ، و یوم الھدیٰ ہدایت کا دن ہے، و یوم العقیقہ روز عقیقہ ہے، و یوم التولیۃ، و یوم الشرط، و یوم نزع السوار، و یوم ندامۃ الظالمین ظالمین کے نادم و شرمندہ ہونے کو دن ہے، و یوم الفتح فتح و ظفر کا دن ہے، و یوم العرض، و یوم التروبۃ، و یوم ظفرت بہ بنو اسرائیل بنی اسرائیل کے فتح کا دن ہے، و یوم قبل اللہ اعمال الشیعۃ خدا آج کے دن شیعوں کے اعمال کو قبول کرے گا، و یوم التحیل، و یوم المنادیٰ ندا کرنے کا دن ہے۔ (۱۴) قال حذیفۃ: فقمت من عندہ (امیر المؤمنین) و قلت فی نفسی: لو لم ادرک من افعال الخیر وما ارجو بہ الثواب الا فضل ھذا الیوم لکان منائی۔ حذیفہ کہتے ہیں: امیر المؤمنینؑ کے پاس سے اٹھے اور اپنے آپ سے کہا کہ اگر افعال خیر میں سے کہ جس کے ثواب و پاداش کی آرزو و تمنا ہے درک نہ کیا مگر آج کے روز کی برکت سے اپنی آرزوؤں کو پایا ہے۔ قال محمد بن اعلاء الھمدانی، و یحییٰ بن محمد بن جریح : فقام کل واحد منا و قبل راس احمد بن اسحاق بن سعید القمی و قلنا: الحمد للہ الذی قیضک لنا حتی شرفتنا بفضل ھذا الیوم، و رجعنا عنہ، و تعیدنا فی ذالک الیوم۔ (۱۵) محمد بن اعلاء ہمدانی و یحییٰ بن جریح کہتے ہیں: پس اس کے بعد ہم لوگ اٹھے اور احمد بن اسحاق کے ماتھے کا بوسہ لیا اور کہا: اس پروردگار کا شکر کہ جس نے تم کو ہمارے لئے بچا کر رکھا تھا کہ آج کے دن کی فضیلت کو ہمارے لئے باعث افتخار بنایا اور ان کے پاس سے نکلے اور اس دن کو عید زہراؑ منایا۔

## فضائلِ تسبیح فاطمۃ الزہرآء سلام اللہ علیہا

☆ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام ارشاد فرماتے ہیں کہ حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السلام کی تسبیح سے بڑھ کر کوئی اور تسبیح نہیں اگر اس سے افضل کوئی اور عمل ہوتا تو حضور پاک ﷺ اپنی بیٹی حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السلام کو وہی عطا فرماتے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام کا ارشاد ہے کہ حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السلام کی تسبیح ہر نماز کے بعد بجالانا میرے نزدیک روزانہ ایک ہزار رکعت نماز نافلہ سے زیادہ محبوب ہے۔

☆ امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ آپ نے فرمایا کہ یہ تسبیح زبان کے ساتھ سو مرتبہ ہے لیکن میزانِ اعمال میں اس کا ثواب ہزار تسبیح کے برابر لکھا جاتا ہے (سفینۃ البحار جلد ۱)

☆ اس تسبیح سے اللہ خوش ہوتا ہے اور شیطان دور بھاگتا ہے۔

☆ روایات میں ہے کہ خاکِ شفا کی تسبیح کا عام تسبیح سے بہت زیادہ ثواب ہے۔

☆ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے منقول ہے کہ جب کوئی مؤمن خاکِ شفا کی تسبیح پر اللہ کا ذکر کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ اُسے چار سو نیکیاں عطا کرتا ہے اور اس کے چار سو گناہ بخش دیتا ہے اور اس کی چار سو حاجتیں پوری کرتا ہے آسمانوں کے دروازے قبولیتِ نماز کے لئے کھول دیتا ہے

☆ اگر خالی تسبیح پھیرتا ہے تو بھی ہر دانہ پر بیس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔

☆ جس نے حضرت فاطمۃ الزہراء سلام اللہ علیہا کی تسبیح پڑھی پھر اپنے گناہوں کی بخشش کی دُعا مانگی تو اس کے گناہ بخشے جائیں گے۔

☆ سید مرتضیٰ علم الھدیٰ علیہ الرحمہ سے منقول ہے کہ مشہور تسبیح جناب سیدہ فاطمۃ الزہرآءؑ میں

۳۴ مرتبہ اَللّٰهُ اَكْبَرُ ۳۳ مرتبہ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ ۳۳ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ پڑھے۔

☆ جو شخص تبرکاً تسبیح فاطمۃ الزہرآءؑ کے بعد ایک مرتبہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کہے گا تو اس کلمے کا ثواب سب سے زیادہ ہے کہ جس کا کوئی شمار ہی نہیں تسبیح کے اوّل و آخر تین مرتبہ صلوات پڑھے

☆ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ تسبیح فاطمۃ الزہرآءؑ کے آخر میں لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کا پڑھنا موجبِ مغفرت ہے

## ختم پڑھنے کا طریقہ

☆ اپنے گذشتگان کے ایصالِ ثواب کے لیے جو "چیز" (کھانے، پینے، پہننے والی) اللہ کی راہ میں دینی ہو اُسے اپنے قریب رکھے باوضو ہو کر تین مرتبہ صلوات پڑھ کر سورۂ حمد ایک بار سورۂ اخلاص تین بار اور جتنی بھی سورتیں پڑھنا چاہے پڑھے آخر میں تین بار صلوات پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ ان سورتوں کی تلاوت و صلوات اور طعام اور یہ چیز جو (جو بھی آگے پڑی ہوئی ہے) ان سب کا ثواب بحق محمدؐ و آلِ محمدؐ زیادہ سے زیادہ (مرحوم یا مرحومہ کا نام لے) کے نامۂ اعمال میں درج فرما اس کے بعد اپنے اور حاضرین کیلئے دعا کرے اور مرحوم یا مرحومہ کیلئے فاتحہ پڑھوائے

## حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا:

☆ اللہ تعالیٰ جس کی ایک نماز کو قبول فرمالے اسے عذاب نہیں دے گا اور جس کی ایک نیکی قبول فرمالے اسے بھی عذاب نہیں دے گا۔ (۱۴۳۹۱)

☆ برید عجلی کہتے ہیں کہ میں نے حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام سے اللہ تعالیٰ کے اس قول: **وکذلک جعلنکم** کے بارے میں دریافت کیا کہ "اُمتِ وسط" کون لوگ ہیں۔ آپؑ نے فرمایا "ہم ہی اُمتِ وسط ہیں، ہم ہی اللہ کی مخلوق پر اس کے گواہ اور اللہ کی زمین پر اس کی حجتیں ہیں (۱۴۷۰۹)

☆ بندہ اپنے اللہ سے اس وقت بہت دور ہو جاتا ہے جب وہ کسی انسان سے بھائی چارہ کرے اور اس کی لغزشوں کو یاد رکھے تاکہ کسی دن یہ عیب اس کے منہ پر ظاہر کردے۔ (۱۴۷۵۱)

☆ کوئی زندگی حسنِ اخلاق سے بڑھ کر خوشگوار نہیں (۱۵۷۳۶)

☆ حضرت امیر المومنین علی علیہ السلام کے سامنے دو آدمی ایک دوسرے پر فخر کرنے لگے۔ آپؑ نے فرمایا "کیا تم اپنے باپ داداؤں کے پرانے جسموں اور جہنم میں موجود روحوں پر فخر کر رہے ہو؟ اگر تمہارے پاس عقل ہے تو تمہارے اپنے اخلاق میں۔ اگر تمہارے پاس تقویٰ ہے تو تمہاری اپنی شرافت و عزت ہے۔ اگر ایسا نہیں ہے تو پھر گدھا تم سے بہتر ہے اور تم کسی سے بہتر نہیں۔"

☆ خداوند تبارک و تعالیٰ فرماتا ہے: اے میرے راست گو بندو! اس دُنیا میں میری عبادت کے ذریعہ نعمتیں حاصل کرو کہ اس کی وجہ سے تم آخرت میں نعمتوں سے بہرہ مند ہوگے۔ (۱۱۶۳۶)

☆ بندوں (بروایتے بندگی) کی تین قسمیں ہیں ایک جماعت اللہ کے خوف کے پیشِ نظر عبادت کرتی ہے۔ یہ غلاموں کی عبادت ہے۔ ایک جماعت اللہ کی عبادت ثواب کے لالچ میں کرتی ہے۔ یہ تاجرانہ عبادت ہے اور ایک جماعت اللہ تعالیٰ کی محبت میں اس کی عبادت کرتی ہے۔ یہ آزادوں کی عبادت ہے جو سب سے افضل ہے۔ (۱۱۶۵۲)

حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی

# عریضہ یا صاحب الزمان ادرکنی فی سبیل اللہ

**عریضہ کا سائنسی جواز:** فیکس مشین نے یہ ثابت کر دیا ہے کہ آپ کا اصلی خط/چٹھی آپ ہی کے پاس موجود ہے جبکہ آپکے پیغامات اسی لمحہ امریکہ، برطانیہ اور دنیا کے تمام گوشوں میں اسی لمحہ پہنچ جاتے ہیں۔ "**سرکار ولی عصر**ؑ" جو خدا کے "لاریب" نمائندہ ہیں انکے حضور نیت اعمال کا روزنامچہ کہیں تیز رفتاری سے پہنچتا ہے۔ "جناب مالک اشترؒ مولا علیؑ" سے عرض کرتے ہیں۔ مولا میں نے آج آپکی تعداد کے برابر لوگ فی النار کیے ہیں۔ **مولا علی**ؑ **فرماتے ہیں:** اے اشترؒ" میں نے جن لوگوں کو قتل کیا ہے میں نے ان کی نسلوں تک کو چیک کیا ہے کوئی کہیں مومن تو نہیں"۔ **ہمارے مولا (امام زمانہ**ؑ) بھی انکی اولاد ہیں جو تمام معاملات کی تہہ تک آگاہ ہیں۔

☆ دنیا میں کوئی کام درخواست کے بغیر نہیں ہوتا۔ بچہ سکول داخل کروانا ہو، مریض ہسپتال میں، کوئی بھی ملازمت حاصل کرنا ہو تو درخواست ضروری ہے۔ آپکی اپنی رقم بنک میں جمع ہے مگر ضروری ہے کہ درخواست دے کر رقم حاصل کریں۔ **درخواست ایک مستند ریکارڈ کی حیثیت رکھتی ہے۔**

☆ نماز، عبادت ہوتی ہے۔ دعا و مانگی جاتی ہے۔ کسی قابلیت کی وجہ سے بادشاہ، افسر، جی۔ ایم آنر پیش کیا جاتا ہے۔ دوست، عزیز، کو بہ لحاظ مرتبہ القاب و کیا جاتا ہے۔ "جناب حضور "**عریضہ**" مندیوں کے ساتھ سفارش حاصل کرتے تمام تر اعلیٰ القابات اور کو پکار کر راز و نیاز مولا کریم ابن کریم لمحہ بھر سے پہلے مدد

☆ نقش و تعویذ، کے لیے اس کے ہوتے ہیں۔ اس بھی "اسم ھے۔ جہاں جہاں برکات نصیب ہوتی حیات تو ملتی ہے۔

عادات اور روایت کے طور پر ادا مناجات توجہ اور انتہائی غور سے بزرگ، استاد کو ہم اس کی اہلیت عزت و احترام دیتے ہیں۔ کو بحیثیت عہدہ و مرتبہ گارڈ آف

بزرگ، روحانی پیشوا، پیر و مرشد احترام اور نفسِ مضمون سے مخاطب ہم اپنے **آقا و مولا**ؑ کے پیش کرتے ہیں۔ تمام تر نیاز سرکار کے دربار میں حاضری کی ہیں۔ پوری توجہ، انتہائی یکسوئی، بہترین نفسِ مضمون کے ساتھ مولاؑ کرتے ہیں۔

ہیں ہمیشہ لجپال فرماتے ہیں۔ نصرت فرماتے ہیں

اسم اعظم کا کام کرتا ہے جس کام روحانی فیض و برکات حاصل طرح مولاؑ کا عریضہ اعظم" کا کام کرتا آبپاشی ہوتی ہے۔ فصلوں کو خیر و ہے۔ آبی پودوں اور جانوروں کو الغرض جو کچھ کہا جائے، کم ہے۔

**تمام پریشانیوں و مشکلات کے لیے مالک حقیقی کی بارگاہِ اقدس میں درخواست پیش کریں**

| | | |
|---|---|---|
| بسم اللہ الرحمن الرحیم | اللھم صل علی محمدؐ و آلِ محمدؐ | اللہ اکبر۔ الحمدللہ۔ سبحان اللہ |

## از جناب سیّدہ فاطمہ زہرا سلام اللہ علیہا

عریضہ بحضور پُرنور قسمت کائنات، لنگر زمین و آسمان
جناب امام مہدیؑ ابن جناب حضرت امام حسن عسکریؑ

میرے تمام معاملات خدا کے سپرد ہیں۔ سرکار ولی عصرؑ ہمارے آقا، مولا، نگہبان، وارث، سرپرست ہیں۔ پھر پریشانی/فکر کیسی؟ اے ہمارے مولا و آقا ہم آپ کے غلام ہیں۔ ہم حیدری، حسینی ہیں۔ (ہم جناب سیّدہ طاہرہؑ کی دعاؤں سے پیدا ہوئے ہیں)۔ ہم آپ کی رعایا ہیں، اللہ تعالیٰ آپ کو صحت و سلامتی عطا فرمائے۔ خدا آپ کو تمام دشمنوں اور ہر قسم کے شر سے اپنی خصوصی حفظ و امان میں رکھے۔ آپ کا جلد از جلد ظہور ہو تا کہ آپ آکر دشمنانِ اسلام سے بدلہ لے سکیں۔ پوری کائنات میں فقط ہم نے اپنا سر آپ کے "درِ اقدس" پر جھکایا ہے۔ میرے مشکلات، پریشانیوں کو حل فرمائیں۔ آپ کو ان کا واسطہ جن کا واسطہ آپ رَد نہیں فرماتے۔ میرے مسائل و ضروریات یہ ہیں۔

مولا جلد مدد فرمایئے، جلد مدد فرمائے، ابھی ابھی فوراً، دشمن ہمیں طعنہ زنی نہ کریں کہ آپکے مالک مشکل کشا نہیں

یہاں اپنا نام مع ولدیت لکھیں: ________________

________________

دو رکعت نماز حاجات پڑھیں۔ شب بدھ یا روز بدھ اعمال صاحب العصرؑ بجا لائیں عریضہ مولاؑ کی ضریح اقدس یا قرآن پاک میں یا آب جاری میں یہ کہتے ہوئے مولاؑ کے سپرد کریں

اے حسینؑ بن روح آپ پر سلام ہو۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ آپکی وفات اللہ کی راہ میں ہوئی۔ آپ اللہ کے نزدیک زندہ و رزق یافتہ ہیں۔ میں آپ سے اس زندگی میں مخاطب ہوں جو آپکو اللہ کے نزدیک حاصل ہے۔ پس میرا یہ رقعہ اور میری حاجات ہمارے مولاؑ جناب امام زمانہؑ کے حضور پیش کریں، آپ قابل اعتماد و امانتدار ہیں۔

آئیے اپنے آقا کے ساتھ گفتگو کر کے مولا سے تمام تر فیض و برکات حاصل کریں۔ آئیے اپنی حاجت کا عریضہ ڈالیں

"اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّد"

کاشانہ زنجانی، D-125، حضرت میراں حسین زنجانیؒ روڈ، مین مارکیٹ، گلبرگ 2، لاہور
Ph: +924235752277
+924235872277

نوٹ: پرنٹ شدہ عریضے بلا ہدیہ ادارہ آئینہ قسمت سے طلب کریں

| نام سورۃ | اعداد | حاجت |
|---|---|---|
| سورۃ فاتحہ | 9461 | شفاء کے لئے |
| سورۃ بقرۃ | 948009 | حصول خیر و برکت کیلئے |
| سورۃ آل عمران | 184956 | حصول اولاد صالح |
| سورۃ نساء | 11392923 | زوجین میں محبت |
| سورۃ مائدۃ | 848546 | جدائی منافقین کیلئے |
| سورۃ انعام | 935329 | حصول جاہ و مرتبہ |
| سورۃ اعراف | 252592 | شیطانی شر سے بچنے کیلئے |
| سورۃ انفال | 412375 | رہائی کے لئے |
| سورۃ توبۃ | 703615 | تجارتی ترقی کے لئے |
| سورۃ یونس | 550108 | اختلاج قلب کے لئے |
| سورۃ ھود | 514781 | خطرات سے بچنے کے لئے |
| سورۃ یوسف | 503980 | محبت کے لئے |
| سورۃ رعد | 244692 | قائم حملکے لئے |
| سورۃ ابراھیم | 245108 | رجعت نظر بد و جادو کیلئے |
| سورۃ حجر | 176709 | تجارت میں نفع کے لئے |
| سورۃ النحل | 520188 | مسخر دشمن کے لئے |
| سورۃ بنی اسرائیل | 245818 | حفاظت حاسدین |
| سورۃ کھف | 505517 | ہر مشکل کے لئے |
| سورۃ مریم | 289644 | واسطے حمل کے |
| سورۃ طٰہٰ | 399283 | لڑکیوں کے نصیب کشائی |
| سورۃ الانبیاء | 382219 | اولاد نرینہ کے لئے |
| سورۃ الحج | 382344 | حفاظت جان و مال |
| سورۃ مومنون | 351714 | غفلت نماز کے لئے |
| سورۃ نور | 402457 | بندش احتلام کے لئے |
| سورۃ فرقان | 209575 | تباہی ظالم کے لئے |
| سورۃ شعراء | 403738 | غلبہ سرکشوں کے لئے |
| سورۃ النمل | 340962 | ہر بھلائی کے لئے |
| سورۃ قصص | 407120 | حافظہ کی تیزی کے لئے |
| سورۃ عنکبوت | 275297 | رجعت مصیبت کے لئے |

| نام سورۃ | اعداد | حاجت |
|---|---|---|
| سورۃ روم | 269977 | مابین موافقت کے لئے |
| سورۃ لقمن | 159000 | بھاگے ہوئے کو بلانے کیلئے |
| سورۃ سجدۃ | 113331 | نشو و نما کے لئے |
| سورۃ احزاب | 35525 | پیغام نکاح کے لئے |
| سورۃ سباء | 253419 | ناگہانی آفات سے بچنے |
| سورۃ فاطر | 242771 | حصول مراد حاکم کے لئے |
| سورۃ یٰسین | 221410 | ہر کام کے لئے |
| سورۃ الصّٰفّٰت | 264754 | رجعت آسیب کے لئے |
| سورۃ صٓ | 229337 | تسخیر خلائق |
| سورۃ زمر | 306585 | بلندی مرتبہ کے لئے |
| سورۃ مومن | 368524 | امراض چشم کے لئے |
| سورۃ حٰم السجدۃ | 245837 | مہربانی حکام بالا کے لئے |
| سورۃ شوریٰ | 201339 | زیادتی رزق کے لئے |
| سورۃ زخرف | 160697 | حفاظت شر حیوانات |
| سورۃ دخان | 97793 | درد شکم کے واسطے |
| سورۃ جاثیۃ | 150153 | حفاظت امراض کے لئے |
| سورۃ احقاف | 73774 | ہر شر سے بچنے کے لئے |
| سورۃ محمد | 180655 | عزت و عظمت کے لئے |
| سورۃ فتح | 188828 | فتح و نصرت کے لئے |
| سورۃ الحجرات | 102892 | زیادہ شیر مادہ کے لئے |
| سورۃ قٓ | 109736 | عجیب و غریب فوائد کے لئے |
| سورۃ الذّٰریٰت | 119544 | آسانی و صحیح حمل کے لئے |
| سورۃ طور | 941383 | حفاظت سفر کے لئے |
| سورۃ النجم | 274334 | حاجت روائی کے لئے |
| سورۃ قمر | 120450 | آسانی مشکلات کے لئے |
| سورۃ الرحمٰن | 1201214 | تسخیر خلائق کے لئے |
| سورۃ واقعۃ | 102965 | فراوانی رزق کے لئے |
| سورۃ حدید | 198924 | حفاظت جنگ کے لئے |
| سورۃ مجادلۃ | 34237 | غلبہ دشمنوں کے لئے |

# اہرام شرفِ مشتری Pyramid

## اہرام سے فوائد و کرشمات

☆ مراقبہ میں ارتکاز توجہ یکسوئی پانے کے لیے اس میں اپنی تصویر رکھ دیں یا بڑے اہرام میں بیٹھ کر مراقبہ کریں، نتائج حقیقی اسرار و رموز سو فیصد ملتے ہیں۔ ☆ اہرام نیک خواہشات و خیالات کو مادی شکل بھی فراہم کرتے ہیں۔ اہرام میں نا قابل عمل خواہشات لکھ کر رکھیں، پوری ہو سکتی ہیں۔ ☆ اپنے بیڈ کے نیچے اہرام رکھیں تو آپ کو پرسکون میٹھی نیند آئے گی۔ شادی شدہ ہونے کی صورت میں ازدواجی مسرتیں بڑھ جائیں گی۔ ☆ اہرام میں بلیڈ رکھ دیں تو بلیڈ تیز ہو کر پھر سے کارآمد ہو جاتا ہے۔ ☆ اہرام میں موذی امراض کینسر، سرطان کی ادویات رکھیں، علاوہ ازیں ان میں روحانی تاثیر شفا کی قوت بڑھ جائے گی۔ ☆ اہرام میں پھل، سبزیاں رکھ کر کھائیں، مزید توانائی بخش غذا بن جائے۔ ☆ اہرام میں بیج یا قلمیں رکھیں تو ان کی افزائش حیرت انگیز طور پر بڑھتی ہے۔ ☆ اہرام میں رکھا گیا دودھ یا پانی پینے سے بڑھاپا طاری نہیں ہوتا، اس دودھ یا پانی سے چہرہ دھونے سے خوبصورتی میں اضافہ ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں کوئی اسم اعظم یا قرآنی نقش اپنے نام مقصد کے ساتھ لکھ کر عروج ماہ میں رکھیں، روحانی تاثیرات آپ کو حیران کر دیں گی۔

**ترکیب استعمال:** اہرام کے اندر کاغذ پر دعائیں لکھ کر رکھ سکتے ہیں، دعائیں رکھنے سے پہلے دو نفل حاجت ادا کر کے اہرام کا ڈھکن اٹھا کر سنٹر پوائنٹ پر سکوائش ٹیپ لگا کر دعائیں کر کے رکھ دیں، اہرام لیول سے سیدھا کر لیں، اہرام کے نیچے پلیٹ فارم پر چار یکساں لائنیں ہیں۔ ایک لائن کو قطب نما (Compass) سے شمال کی سمت کریں، یوں اہرام میں رکھی ہوئی دوا یا دعا میں تاثیر شروع ہو جائے گی۔ بہتر وقت رکھنے کا عروج ماہ چاند کی یکم تا 14 تواریخ ہیں۔

زنجانی جنتری 2002ء میں کرشمات اہرام کے ذکر سے اندازہ ہوا کہ اہرام سے فیض یابی اور اس میں دلچسپی رکھنے والے شائقین ساری دنیا کی طرح وطن عزیز پاکستان میں بھی خاصی تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ مختلف اوقات میں کئی پرائیویٹ ٹیلی ویژن کے نمائندگان اور اشتہاری فرم DHL نے اہرام میں ایک بار پھر عوامی دلچسپیاں بڑھا دی ہیں۔ سال بھر وقفہ وقفہ سے ملنے والے تجربات میں چند تجربات کا اضافہ ہوا ہے۔

☆ اہرام میں بانجھ پن کے لیے رکھی گئی ادویات کے مسلسل استعمال سے بانجھ پن کا مرض جاتا رہا۔ ☆ روٹھے ہوئے (محبت) دوستوں کو منانے کے لیے رکھی گئی دعا قبول ہوئی۔ ☆ ہمارے دوست میجر (ر) خالد اسماعیل ہاشمی و میجر (ر) فرید اکبر نے بتایا کہ ان کے ایک دوست نے اہرام کے اندر پرائز بانڈ اور نکلنے کی دعا لکھ کر رکھی اور ان کا پچاس لاکھ روپے کا انعام نکل آیا۔ اہرام کے ان گنت فوائد میں یہ ایک نیا اضافہ ہے۔ ☆ اہرام گھر میں رکھنے سے خبیث ارواح جنات، آسیب کے اثرات کا خاتمہ ہوا۔ ☆ اہرام سرہانے کے نیچے رکھ کر سونے سے خواب میں استخارہ جلد نصیب ہوتا ہے۔ ☆ اہرام بستر کے عین تکیے کے نیچے رکھ کر بہ نیت پرائز بانڈ نمبر معلوم کرنے کے لیے باوضو سونے سے خواب میں متوقع کی نمبر معلوم ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں کوئی سکن کریم رکھ کر استعمال کرنے سے چہرے کی خوبصورتی، داغ دھبے دور ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں بادام رکھ کر کھانے سے نظر اور دماغ تیز ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں نام بمعہ والدہ لکھ کر رکھنے سے تحفظ احساس رہتا ہے جیسے کوئی آپ کے ساتھ ہو اور آپ کی حفاظت کر رہا ہے۔ ☆ اہرام میں بخورات (صندل، لوبان، ہرمل، گوگل، دال چینی) سات دن رکھ کر جلانے سے مخفی مخلوقات کی جھلکیاں نظر آنے لگتی ہیں۔

شمال
B
مغرب
مشرق
A
C
جنوب
گرافک اینگل 58.18
گرافک اینگل 301.82

## اہرام بنانے کی ترتیب

اہرام گتے، لکڑی، جست، ایلومینیم، مٹی یا پتھر یا کسی بھی چیز کا بنائیں۔ AB کا ایک گرافک زاویہ 58.18 اور BC کا گرافک زاویہ 301.82 ہے۔ یہ زاویہ کمپیوٹر سے بنائیں۔ دونوں نقطے B کو ملنے چاہئیں، کمپیوٹر پرنٹر سے پرنٹ نکلوا لیں۔ یہ اہرام کی، کی Key بن جائے گی۔ اس فارمولا سے اہرام کی سائیڈ تیار ہونگی، اس طرح کی چار سائیڈز بنا کر نقطہ B کو ملاتے جائیں، درست اہرام بن جائے گا۔ درجنوں غلط اہرام بنانے کے بعد یہی آسان طریقہ ہاتھ لگا ہے۔

## فالنامہ حاملہ عورت کے بچہ ہوگا یا بچی؟

(۱) قمر
(۲) عطارد
(۳) زہرہ
(۴) شمس
(۵) مریخ
(۶) مشتری
(۷) زحل

باوضو استخارہ سے قبل دو نفل حاجت پڑھ کر دعا کر کے آنکھیں بند کر کے شہادت کی انگلی رکھیں۔

| شمار | سیارہ | کیفیت |
|---|---|---|
| ۱ | قمر | خوبصورت مبارک قدم پیدا ہوگی۔ |
| ۲ | عطارد | فرزند دانشمند خوشحال پیدا ہوگا۔ |
| ۳ | زہرہ | دختر تولد ہوگی اور بھاگوان ہوگی۔ |
| ۴ | شمس | مبارک ہو امیر و کبیر فرزند تولد ہوگا۔ |
| ۵ | مریخ | وکیل فرزند ہے دلیر اور خوش نصیب ہوگا۔ |
| ۶ | مشتری | نوید فرزند سعادت مند ہے عالم و پارسا ہوگا |
| ۷ | زحل | حمل کو خلل کا اندیشہ ہے تدبیر کریں۔ |

## بچہ کا نام رکھنا اور مذہبی احترام قائم کرنا

پیدائش کے بعد پہلا کام بچے کے داہنے کان میں اذان فجر دینا یعنی اللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر بائیں کان میں اقامت پڑھنا یعنی قد قامت الصلوٰۃ دوئم بچہ کا روزہ رکھولنا، یعنی منہ میں چھوہرا چبا کر بچے کے منہ میں بقدر چنا دو چنا ڈال دیں۔ زیادہ نہ ہو۔ یہ دونوں کام نہایت پاکیزہ اور برگزیدہ دیندار سے تعلق رکھتے ہیں۔ نیک لوگوں کا سایہ روز اول سے حاصل کیا جائے۔ تیسرا کام کسی مرد صالح کا عطا کردہ پرانا کپڑا بچے کے جسم پر پہلی بار پہنایا جائے۔ ساتویں روز عقیقہ کیا جائے، سر منڈوا دیا جائے نام ہر شخص رکھ سکتا ہے لیکن علماء و مشائخ کی حضور سے نام حاصل کیا جائے۔ جو نام بزرگان دین کی طرف سے عطا ہوا کرتا ہے۔ وہ تاثیر رکھتا ہے تاکہ اسلامی برکتیں گھر میں پائیدار اور نحوسات کا دفعیہ ہوتا رہے۔ بطور خود کوئی کام نہ کریں۔ زندگی سکھی رہے گی۔ فقط

انتخاب تحریر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی



## علمائے اہل عرب، فارس اور ہند کا اسلامی نام رکھنے کا قدیم طریقہ بقید ایام

### مسلمان بچوں کے نام بقید ایام

| شب جمعہ | جمعہ | شب ہفتہ | ہفتہ | شب اتوار | اتوار | شب پیر | پیر | شب منگل | منگل | شب بدھ | بدھ | شب جمعرات | جمعرات |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عبداللہ | حارث | داؤد حسن | مغیث الدین | اشرف حسن | حبیب اللہ | آصف | آزاد | خلیفہ | قاسم الدین | ارشاد احمد | رضی احمد | عبدالفتح | سالار احمد |
| عبداللہ | زید | ادریس | غیاث الدین | اشفاق حسین | مجیب اللہ | اکبر | نورالدین | خدابخش | قدرت اللہ | وجیہ الدین | رضا حسین | مسیح اللہ | علیم اللہ |
| عبدالسلام | بلال | ذکریا | امداد حسن | عبداللہ | عبدالناصر | محی الدین | ریاض الدین | ولی اللہ | عبدالقدیر | سعید علی | رجب علی | شبیر حسن | لطف الرحمن |
| عبدالحمید | ابوعبیدہ | سلیمان | امداد حسین | حکیم اللہ | اسفندیار | نصرت محمد | امام الدین | عبدالولی | حضور احمد | حسام الدین | قربان | مجیب اللہ | کمال الدین |
| عبدالمنان | ابوالحسن | عبدالمومن | اسداللہ | عظیم الدین | امجد | نعیم احمد | عبدالاحد | عبدالاول | محمد علی | دلدار حسین | علاء الدین | عبدالقدیر | محسن الاسلام |
| عبدالمحسن | ابوذر | اسمٰعیل | اسعداللہ | طاہر بخت | جان محمد | عبدالاحد | زورآور | شوکت | انور علی | مرغوب احمد | محمد مراد | رشید اللہ | خورشید حسن |
| عبدالمجید | ابوبکر | عقیل | احمد دین | بخت فیروز | گل محمد | حامد حسین | شیر شاہ | شاہد حسین | ذاکر علی | حسن الدین | فرقان الحق | رکن الدین | خواجہ عالم |
| محی الاسلام | ابومسلم | جلیل | حسن محمود | فیروز بخت | گلزار احمد | دلدار | فیروز شاہ | سلامت اللہ | زاہد حسین | نجیب احمد | مصباح الحق | رؤف احمد | جہان عالم |
| عبدالناصر | ابوالحسن | اشرف | محمود حسین | اقبال بلند | گلزار حسن | دیدار | فرید احمد | آسمان جاہ | زاہد حسن | ممتاز | نجم الدین | افتخار | عزیز احمد |
| عبدالقیوم | امان حسن | صدیق | محمود حسن | بخت بلند | گلزار حسین | شاہ عالم | معین الدین | جمال محمود | افضل یار | احتشام | منیر | افضال | اکرام اللہ |
| عبدالکریم | امین حسین | عبدالباقی | مصلح الدین | جمشید | صفی اللہ | شاہ محمود | منصور | جمیل احمد | لیاقت | ضیا | سراج | خلیل اللہ | وجیہ الدین |
| عبدالقوی | عبدالوارث | عبدالجبار | شرف الدین | ہدایت حسین | بدیع الدین | شیر علی | ممتاز | جمال الدین | بدرالدین | محمد حیات | شمشاد | ولایت علی | قطب الدین |
| عبدالستار | اقبال احمد | موسیٰ | شریف حسن | وجیہ الدین | باقی اللہ | شہریار | محب النبی | قمرالدین | علیم اللہ | مظہر | آل احمد | ماجد حسین | حامد حسین |

### مسلمان بچیوں کے نام بقید ایام

| | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آمنہ | کبریٰ | فیروزہ خاتون | میمونہ | قمرالنساء | اسریٰ | حسن بانو | نجمہ خاتون | مہرانور | مہرفیروز | ثریا بیگم | صالحہ بیگم | لالی بیگم | گوہر جہاں |
| عائشہ | زیتون | ملک النساء | صدیقہ | زبیدہ | کنیز بانو | صفائی | شوکت بانو | انور جہاں | مہرالنساء | عشرت النساء | عارفہ بیگم | مہتاب بیگم | اولیاء خانم |
| عابدہ | نزہت النساء | سوزن | ممتاز بیگم | منیرہ | نجم النساء | نوبخت | گل فیروز | اقبال دولت | بسم اللہ | آمنہ بیگم | ام حبیبہ | آفتاب جہاں | جان علی |
| رقیہ | نور جمال | نعیمہ | انوار امری | صالحہ خاتون | رنگین زمانی | حمیدہ | ماجدہ | رشیدہ | رفیقہ | نجیب النساء | ام حلیمہ | نزہت بیگم | مخدومہ |
| سلطانہ | جمال افروز | رنگین جہاں | زاہدہ | صابرہ | نورجہانی | مہرالنساء | ثریا خاتون | فوزیہ | مطلب النساء | جمالی | ام کلثوم | شہزادی بانو | نظیر بیگم |
| ساجدہ | برجیس قدر | طاہرہ | سرمدی | فوزیہ | سبحانی | نعیمہ | ربیعہ | شاہ بانو | نیرالنساء | ریحانہ | ام سلمہ | محمدی بیگم | فیاضی |
| ہاجرہ | ماہ جہاں | نور قمر | شرافت بانو | کنیز فاطمہ | فیاضی | ریاضی | راشدہ | مریم النساء | سکینہ | صفیہ | نفیسہ بیگم | مہربانو | گلفام بیگم |
| محمودہ | خورشید جہاں | حمیدہ | زکیہ | سلیمہ | ماہ رخ | جمالی | حنیفہ | ماجدہ | شاکیہ | عاتکہ بیگم | نجیب النساء | عمر خاتون | حیدری بانو |
| ماجدہ | فردوس | طیبہ | ذاکرہ | گلبہار | ماہ اختر | رحمانی | نجمہ خاتون | مسعودہ | صوفیہ | حشمت بانو | قمرالنساء | مالک خاتون | شادمانی |
| اختری | بدر جہاں | کلثوم | صالحہ | گلبدن | بخت آور | شاکرہ | عزیزہ | نسیمہ | افتخار النساء | دلدار بیگم | حفصہ خاتون | عشرت بیگم | امینہ |
| روشن جہاں | محسنہ | قیصرہ | سرمدی | کوثر | فرحت | مبارک بیگم | پاک دامن | عالیہ | افضل النساء | جمیلی | فرخ بیگم | کشور زمانی | اختری |
| حور جہاں | آرام دل | حلیمہ | نازنین | تحریم | شیریں بیگم | مشک رخ | سکینہ | صادقہ | افتخار بانو | جمیل النساء | نعیم النساء | شہربانو بیگم | سعادت خاتون |
| نور جہاں | ملک آرام | قیصر بانو | رشیدہ | تکمیل زمانی | برکت جہاں | جہاں آرا | سکھ بخت | شرافت بانو | منزلی | گلشن بانو | امیر النساء | شہناز بیگم | عابدہ |
| قدسیہ | دولت جہاں | سعدیہ | زہرہ | آسیہ | محمدی | طاہرہ | سیدہ خاتون | حلیمہ | صفیرہ | ریحانہ | امۃ السلام | ناز بیگم | نفیس النساء |
| خدیجہ | عشرت بیگم | سعیدہ | خالدہ | ایمان بیگم | لیاقت بانو | صدیقہ | مبارک خاتون | شمشاد بیگم | نورشاہ خانم | اختر النساء | امراؤ بیگم | نرگس | مہ جبین بیگم |

# طلسماتی الواح برج حمل تا حوت

سورہ بروج میں ارشاد باری تعالٰی ہے "والسماء ذات البروج"
(**ترجمہ:** قسم ہے برجوں والے آسمان کی) کائنات میں بارہ منطقۃ البروج ہیں۔ انہیں بارہ بروج کی قسم اللہ تعالیٰ نے کھائی ہے۔ اس پاک و پاکیزہ ذات کا بروج کیلئے قسم کھانا کسی حکمت سے خالی نہیں ہے۔ انہی میں سے ایک ہمارا برج بھی ہے جہاں آج تیز رفتار زمانہ میں قدم قدم پر شادمانی ہم سے روٹھ جاتی ہے۔ نظر بد، جادو ٹونہ اور ناگہانی آفات کا ہمہ وقت خطرہ رہتا ہے، آپ دائمی شادمانیوں کے تسلسل کے حصول کے خواہاں ہوں تو اپنی خصوصی لوح بمعہ ستارہ لاکٹ کی شکل میں لے کر گلے میں پہنیں اور اس کے فوری روحانی نتائج سے لطف اندوز ہوں۔ (اللہ کے نام سے جو رحمٰن و رحیم ہے، اے کھولنے والے دروازوں کے، اور اے پیدا کرنے والے اسباب کے اور اے پھیرنے والے دلوں کے اور نگاہوں کے اور اے فریاد سننے والے فریاد والوں کی اور اے راہ بتانے والے حیرانوں کو اور اے فرحت دینے والے غمگینوں کو، میری فریاد سن، میری فریاد سن، میری فریاد سن۔ بھروسہ کیا میں نے تجھ پر اے میرے ربّ اور میں نے تیرے سپرد کیا اپنا کام اے پروردگار! اے پروردگار! اے اللہ! اے خوشحال کرنے والے، اے رزق، اے کھولنے والے، اے غنی۔) معتبر روایات میں سے ہے کہ برج و ستارے کی لوح پاس رکھنے سے روحانی و دنیاوی شادمانی بڑھتی ہے۔ اپنی لوح ہدیہ =/5000 روپے میں حاصل کر سکتے ہیں، علاوہ محصول ڈاک، دُعا کے لئے نام بمعہ والدین کے ساتھ منی آرڈر شعبہ روحانیات ادارہ آئینہ قسمت، کاشانہ زنجانی، D-125، حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، گلبرگ 2، لاہور پوسٹ کوڈ 54660 بھیج کر طلب فرما سکتے ہیں۔ فون نمبر: 042-35872277-042-35752277



# نام سے برج معلوم کرنے کا طریقہ

جن قارئین کو اپنی صحیح تاریخ پیدائش یاد نہیں وہ برج دو طرح سے معلوم کر سکتے ہیں۔ایک نام کے پہلے حرف سے اور دوسرا حروف ابجد سے۔ پھر تحقیق کریں کہ برج کا احوال اُن پر صحیح بیٹھتا ہے۔

**پہلا طریقہ** آپ کے نام نامی میں جو پہلا حرف ہے اسی سے برج بنتا ہے۔ ذیل میں دیے گئے بارہ بروج میں سے اپنے نام کا پہلا حرف تلاش کر کے پہلے برج معلوم کیجیے۔ پھر اِسی برج کے تحت نیک و بد سالانہ حالات ملاحظہ فرمائیں۔ ساتھ ہی اپنا ستارہ اور برج معلوم کر کے ادارہ آئینہ قسمت سے مفت مشورہ بذریعہ کوپن لے کر نگینہ پہنیں۔ صفحہ نمبر 120 ملاحظہ کریں۔

**دوسرا طریقہ** اگر خدانخواستہ نام برج سے آپکے حالات درست نہ آتے ہوں تو اس طریقہ سے اپنا نام کا برج معلوم کیجیے۔اپنا مکمل نام اور اپنی والدہ کے نام کے حروف ابجد قمری سے اعداد نکالیں اور ان کو بارہ پر تقسیم کیجیے۔ اگر باقی 1 بچے تو برج حمل ہے۔ اگر 2 باقی بچے تو ثور۔ 3 بچے تو جوزا۔ 4 بچے تو سرطان۔ 5 بچے تو اسد۔ 6 بچے تو سنبلہ۔ 7 بچے تو میزان۔ 8 بچے تو عقرب۔ 9 بچے تو قوس۔ 10 بچے تو جدی۔ 11 بچے تو دلو اور اگر 0 باقی بچے تو برج حوت ہوگا۔

**نوٹ** صحیح تاریخ پیدائش معلوم ہو تو ان قواعد کو نظر انداز کر دیں۔

**حروف ابجد قمری**

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ی | ط | ح | ز | و | ہ | د | ج | ب | ا |
| 10 | 9 | 8 | 7 | 6 | 5 | 4 | 3 | 2 | 1 |
| ر | ق | ص | ف | ع | س | ن | م | ل | ک |
| 200 | 100 | 90 | 80 | 70 | 60 | 50 | 40 | 30 | 20 |
| غ | ظ | ض | ذ | خ | ث | ت | ش | | |
| 1000 | 900 | 800 | 700 | 600 | 500 | 400 | 300 | | |

**نوٹ:** علم نجوم میں دو سکول آف تھاٹ ہیں۔ یونانی اور ویدک تجربات مشاہدات نے ویدک نجوم کے اثرات کو مؤثر پایا ہے۔ سائنسی ادارہ NASA امریکن ایفرمری (THE AMERICAN EPHEMERIS) بھی اس فرق کی نشاندہی کرتی ہیں۔ جو تقریباً 24 درجے یونانی ویدک کا فرق ہو چکا ہے۔ بتدریج ہم بھی جنتری ہذا کو ویدک نجوم کی طرف لے جا رہے ہیں۔

بحساب یونانی

**21 MAR - 20 APR**



**15 APR - 15 MAY**

بحساب ویدک

**حروف: ا ل ع**

حاکم سیارہ: مریخ — نشان: مینڈھا

عقیدہ: میں ہوں (I M) — نفسیاتی ٹائپ: وجدانی

عنصر: آگ **(Fire)** — اعضائے جسمانی: سر

خاصہ: تغیر پذیر (منقلب) — منسوب دھات: لوہا اور تانبا

منسوب رنگ: تیز سرخ — بائیو کیمک سالٹ: کالی فاس

منسوب پتھر: مرجان — منسوب درخت: خاردار

مثبت اور مذکر برج — منسوب پھول: گوکھرو گل لالہ لونگ

**ARIES**




**آپ کی شخصیت:**۔حوصلہ افزائی و توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں ستاروں کی غیر معمولی آسمانی کونسل پر حرکات آپ کی روزمرہ زندگی کو متاثر کئے بغیر نہ رہ سکے گی آپ کا حاکم ستارہ مریخ یکم جنوری تا 07 جون برج سرطان ہبوط یافتہ ماسوائے 21 جنوری تا 03 اپریل برج جوزا اور اس دوران 21 جنوری تا 24 فروری رجعت یافتہ ابتدائے سال کے پہلے پانچ مہینے ستارہ مریخ کی گردش کے ساتھ ساتھ 19 مارچ یورانس کا خانہ مال میں آنا غیر متوقع مالی اُتار چڑھاؤ نقصانات کے خدشات کا اندیشہ ہے۔ محتاط رہیں۔ 29 مارچ ستارہ زحل برج حوت میں آکر ساڑھ ستی کی ابتداء کروا دے گا۔ یکم مئی ستارہ مشتری بھی 12 سال کے بعد خانہ مال میں رہتے ہوئے اور پھر 14 مئی تیسرے بیت الاقرباء کے گھر آجائے گا راہو کیتو بھی 29 مئی برج تبدیل کر کے دلو مقابل اسد میں آنے سے آپ کی روزمرہ زندگی حالات و واقعات میں تبدیلیاں آئیں گی خاص طور پر اس سال مالی معاملات قدرے احتیاط طلب ہو جائیں گے۔ اپنے قیمتی سرمائے کی حفاظت کریں اور کسی کے دام فریب لالچ میں آکر ایسی سرمایہ کاری نہ کریں جس کا آپ کو کوئی تجربہ نہ ہو جن افراد پر آپ بھروسہ کریں گے ان کی جانب سے دھوکہ دہی بد دیانتی اور نقصانات کا احتمال دکھائی دیتا ہے۔ ستارہ زحل کی نحوست ساڑھ ستی دھیرے دھیرے آپ کے اہم معاملات میں تبدیلی اور رکاوٹوں کی نشاندہی کرتی ہے کاموں میں تاخیر التواء غیر متوقع رکاوٹیں پریشانیاں آسکتی ہیں کام بگڑتے بگڑتے ذہنی تفکرات اور نظر بد جادو ٹونہ کے اندیشے بھی دکھائی دیتے ہیں۔ راہو کیتو کے سبب فریب دھوکہ دہی سے بچنے کیلئے اپنے اندر ارتکاز توجہ مراقبہ بندگی نماز صوم الصلوٰۃ کی پابندی کو سکون قلب اور ذہنی یکسوئی کیلئے اپنائیں صدقات میں ہر منگل حسب توفیق گوشت یا کلیجی پھیپھڑے نمک مرچ ہلدی سرسوں کا تیل لگا کر جانوروں کو صدقہ ڈالیں۔ 2025ء مجموعی طور پر استحکام و بہتری کیلئے روحانی اور شفیق بزرگ لوگوں کی صحبت اختیار کریں سب سے اچھی صحبت اور روحانی توانائی کے حصول کیلئے نماز فجر کے بعد قرآن پاک کے چند اوراق تلاوت اور ترجمے کے بعد اس کا دم شدہ پانی پئیں قرآنی آیات سے ہمت و حوصلہ توانائی محسوس کرنے لگیں گے یہ عمل آپ نے مسلسل شروع کر دیا تو آنے والے ساڑھے سات سالوں کی نحوست سے بچنے کیلئے خداوند تعالیٰ کی جانب سے آپ کو راہنمائی ہمت و حوصلہ مسلسل ملنے لگے گا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن** کُلی طور پر دولت کا ستارہ سعد اکبر مشتری 14 مئی تک خانہ مال میں رہتے ہوئے 14 مئی 2025ء تا 02 جون 2026ء اس دوران یہ 18 اکتوبر تا 05 دسمبر برج سرطان میں اس سال شرف یافتہ بھی رہیگا۔ 12 سال کے بعد تیسرے میں آنے سے تیسرے ساتویں گیارہویں گھر کو سعد ناظر ہونے سے ذرائع آمدن اور خاندان میں اضافہ ٹھوس سرمایہ کاری کسی بڑے انشورنس پلان میں دلچسپی بھی باعث برکت اور سعادت رہے۔ ستارہ مریخ مشتری سعد نظرات 19 تا 25 جون، 26 تا 29 اکتوبر غیر متوقع طور سے بہترین مالی مشاورت ملے اور اس پر عمل کرنا بھی نیک رہے خانہ مال کا حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 31 مارچ شرف یافتہ خانہ مال میں ہونے سے اس دوران خاندان میں اضافے کے ساتھ ساتھ ذرائع آمدن میں اضافے کیلئے کی گئی کوششیں بار آور ثابت ہوں ستارہ زہرہ 09 اکتوبر تا یکم نومبر وبال یافتہ ہونے سے اس دوران سرمایہ کاری کرنے میں احتیاط سے کام لیں ان ایام کے علاوہ ستارہ زہرہ کی سعادت 29 جون تا 26 جولائی، 02 نومبر تا 26 نومبر برج ثور اور میزان میں شراکتی کاروبار اور شریکِ حیات کے نصیب سے بھی ذرائع آمدن میں اضافہ متوقع دکھائی دیتا ہے۔ ہر جمعہ مساجد کے اندر یا باہر مساکین و غرباء کی حسب توفیق خدمت کرنا اس سال کا بہترین مالی صدقہ دکھائی دیتا ہے۔ 02 مارچ تا 13 اپریل رجعت زہرہ کے سبب مالی لین دین میں احتیاط سے کام لیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی** بیت الزوج کا حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 29 جون تا 26 جولائی، 02 نومبر تا 26 نومبر عروج یافتہ رہتے ہوئے شادی کے خواہاں لڑکے لڑکیوں کی حسبِ منشاء رشتے ناطے طے ہوسکیں گے۔ 2025ء رشتوں کی تکمیل کیلئے

ایک احتیاط طلب سال دکھائی دیتا ہے یکم جنوری تا 07 جون ستارہ مریخ کی برج سرطان، جوزا اور پھر سرطان میں غیر معمولی قیام اور پھر 29 مارچ کو ستارہ زحل کی نحوست ساڑھ ستی کے سبب پہلے چھ ماہ خصوصاً شادی بیاہ کیلئے احتیاط طلب اور بعد کے چھ ماہ بھی احتیاط سے خالی نہ ہونگے بوقت شادی نیک وقت نکاح کا تعین اور صدقات ضرور کسی صاحب علم سے معلوم کرلیں تاکہ بندھن مضبوط رہے اور کسی بھی بدخواہی سازش اور اپنے جذباتی پن کی وجہ سے ہرگز ٹوٹنے نہ پائے۔ وسعت فیملی کے گھر میں ستارہ مشتری 14 مئی تک رہتے ہوئے بہتر رشتے ناطے خصوصاً عقد ثانی کے مردوزن روحانی تدارک کے بعد خانگی ازدواجی خوشیوں کی تکمیل پاسکتے ہیں ستارہ مشتری کا یکم جنوری تا یکم مئی دوسرے گھر میں رہنا اس سلسلے میں غیر متوقع خوشیاں عطا کرے گا۔ زہرہ مریخ سعد نظرات 27,26,25 جنوری، 8,7,6,5 اپریل 25,24,23,22,21,20,19 مئی 18,17,16,15,14 ستمبر رشتوں کے حصول کے علاوہ ناراض زوجین کے مابین صلح صفائی کیلئے خوش بخت تواریخ ہیں اپنی خوش بختی کے اضافہ کیلئے ان جواہرات میں سے ہیرا، اوپل یا سفید پکھراج پہننا باعث برکت دکھائی دیتا ہے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ بیت العزت اور بیت الامید کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل گزشتہ پانچ سال سے کسی نہ کسی حوالے سے آپ کو سعادت سے نوازرہا تھا۔ 29 مارچ 2025ء یہ شمسی زائچے کے بارہویں آجانے سے آپ کی ساڑھ ستی شروع ہوجائے گی اب کاروبار میں وہ پہلے جیسی آسانیاں نہ رہیں گی آپ کو پہلے سے زیادہ اپنے کاروباری ساکھ کو بحال کرنے کیلئے محنت اور انتھک کام کرنے کی ضرورت ہوگی۔ صدقہ اور خیرات کے ساتھ ساتھ اپنے کاروباری معاملات میں مشاورت اور مخلص دوستوں سے ضرور تبادلہ خیال کریں تاہم طویل المعیاد کاموں میں حصہ لینا نیک رہے گا سماجی اور سیاسی معاملات بھی پہلے جیسے آسان نہ ہونگے اپنے حاسدین ومخالفین سے محتاط رہیں حکام اور اشرافیہ اور افسران بالا کو بھی شکایت کا موقع ہرگز نہ دیں۔ 29,14 مارچ، 22,7 ستمبر ان ایام میں گرہن لگنے سے آپ کے حالات وواقعات میں سست روی اور مشکلات متوقع ہوسکتی ہیں۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ زحل 29 مارچ کو بارہویں برج حوت اور 29 مئی راہو گیارہویں مقابل کیتو آنے سے آپ کی زندگی کے حلقہ احباب میں بہت ساری تبدیلیاں دکھائی دیتی ہیں خاص طور پر سماجی سیاسی افراد کیلئے 2025ء ایک نہایت اہم سال دکھائی دیتا ہے انہیں یہ فیصلہ کرنا آسان نہ ہوگا کہ ہمارا دوست اور دشمن کون ہے اور آپ بھی دوسروں کو شک کی نگاہ سے دیکھنے لگیں گے آسانی بہتری اور راہنمائی کیلئے اپنے مخلص لوگوں کو آپ کہیں ضائع نہ کردیں مطالعہ قرآن پاک ترجمہ کے ساتھ اور ہر جمعرات مسجد کے موذن اور جھاڑوکش افراد کی خدمت کرکے انہیں دُعاؤں کیلئے گذارش کریں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن**:۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ مشتری اپنی تیز رفتاری سے 2025ء میں برج ثور، جوزا، سرطان جبکہ ثانوی حاکم ستارہ نیپچون تمام سال بارہویں برج حوت میں رہتے ہوئے نظربد جادوٹونے اور اپنے خفیہ دشمنوں سے بچنے کیلئے چاروں قُل اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر نماز فجر یا عشاء کے بعد پڑھ کر اپنے اوپر دم کریں دم شدہ پانی پئیں اور اپنے لئے دُعا کریں یقیناً اس حسنِ عمل سے آپ بہت ساری نحوستوں پریشانیوں سے بچ سکتے ہیں کیونکہ 2025ء ایک غیر معمولی اتفاقیہ ناپسندیدہ مشکلات کا سال دکھائی دیتا ہے۔

**عملی مردوزن پر گرھنوں کے اثرات:**۔ 14، 2025 مارچ پہلا چاند گرہن پانچویں لگنے سے شعور وادراک میں کمی نظربد اور صاحب اولاد افراد کو اپنے بچوں کی پریشانی سے بچنے کیلئے صدقہ وخیرات ضرور دینا چاہئے۔ 29 مارچ بارہویں سورج گرہن لگنے سے جبکہ راہو مقابل کیتو بھی اس گھر کو ناظر ہیں آپ کے حاسدین ومخالفین کی تعداد میں اضافہ ہوسکتا ہے اسی دن ستارہ زحل بھی بارہویں آنے سے ساڑھ ستی کا آغاز بھی ہوجائے گا۔ اب آئندہ ساڑھے سات سال نہایت احتیاط طلب ہونگے۔ 07 ستمبر گیارہویں چاند گرہن کئے گئے کاروبار میں نفع کم اور نقصان دکھائی دیتا ہے اور بھروسے کے لوگ آپ کے روپیہ پیسہ کو بدنیتی سے ہضم کرسکتے ہیں۔ 22 ستمبر چھٹے سورج گرہن لگنے سے قرض مرض مقدمات میں آسانی اور آپ کے خفیہ اور ظاہری دشمن آشکار اور زیر ہونگے۔ ایام گرہن میں نماز کسوف وخسوف پڑھ کر اپنے اہل خانہ اور احباب کیلئے دُعائیں کرکے بہتری کا یقین کیا جاسکتا ہے اپنے قریبی احباب کو بھی اس نماز کی تلقین کریں نماز پڑھنے کا طریقہ جنتری ہذا کے صفحہ نمبر 185 پر درج ہے۔

# ثور زہرہ

VENUS

TAURUS

حروف: ب و

| | |
|---|---|
| حاکم سیارہ: زہرہ | نشان: سانڈ کا سر |
| ذاتی عقیدہ: میں رکھتا ہوں | عنصر: مٹی (Earth) |
| خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت) | نفسیاتی ٹائپ: مادی |
| منسوب رنگ: سفید، کریم کلر، سبز، بھورا | اعضائے جسمانی: حلق گردن |
| منسوب پتھر: ڈائمنڈ اور سفید پکھراج | منسوب دھات: تانبہ، چاندی |
| منسوب پھول: گلاب گل لالہ ڈیزی للی | منسوب درخت: سیب ناشپاتی |
| حتمی اور مؤنث برج | بائیو کیمک سالٹ: نیٹرم سلف |

بحساب یونانی
21 APR - 20 MAY
16 MAY - 15 JUNE
بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت:** ۔حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں آسمانی کونسل پر پانچ اہم ستارے بروج تبدیل کریں گے مارچ میں یورانس زحل مئی میں مشتری اور راہو کیتو کی تبدیلی آپ کے سماجی سیاسی خاندانی گھریلو حالات کے علاوہ روزمرہ کے معاملات میں بھی غیر معمولی تبدیلیاں متوقع ہوسکتی ہیں آپ ان کیلئے پہلے سے تیار رہیں مخلصین اور بزرگوں کی مشاورت ضرور حاصل کریں۔آٹھویں گیارہویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری یکم جنوری تا 14 مئی طالع اور پھر 14 مئی تا 18 اکتوبر خانہ مال میں اور پھر عارضی طور پر اپنے شرف یافتہ برج سرطان میں 18 اکتوبر تا 05 دسمبر رہ کر 05 دسمبر 2025ء تا 02 جون 2026ء تک 12 سال کے بعد آپ کے خانہ مال میں آ کر پیشہ ورانہ کاروباری ملازمتی سماجی سیاسی امور میں غیر متوقع تبدیلیوں کی نشاندہی ہوتی ہے مشترکہ مفادات کے کاموں میں حصہ لیتے وقت نہایت محتاط رہیں اور دوسروں کے دام فریب میں آنے سے بچیں۔ستارہ مشتری کی غیر معمولی تیز رفتاری آپ کے مستقبل کیرئیر اور زندگی کے اہم امور کیلئے 2025ء ایک نہایت اہم اور غیر معمولی سال دکھائی دیتا ہے کیرئیر کا حاکم ستارہ زحل جو گزشتہ پانچ سال سے آپ کو کئی ایک نفع بخش امور اور فائدہ دے چکا ہے۔29 مارچ 2025ء تا 29 فروری 2028ء ستارہ زحل گیارہویں گھر میں رہتے ہوئے کاروباری مادی فوائد عطا کرے گا زمین جائیداد کی خرید وفروخت نفع بخش آپ زندگی میں وفادار جانثار اور مخلص لوگوں کی تعداد میں اضافہ ہوگا اس سال آپ کی کئی ایک دیرینہ خواہشات کی تکمیل بھی ممکن ہوسکے گی تاہم آسمانی کونسل پر پانچ اہم ستاروں کی تبدیلی اور آٹھویں نحس کے حاکم ستارہ مشتری کی تیز رفتاری کے سبب ذرائع آمدن میں اضافہ کیلئے کی گئی ذاتی کوششیں کامیاب بھی ہوں تاہم لین دین کرتے وقت تحریری معاہدہ کسی نقصان سے بچنے کیلئے ضرور کریں اپنی جائیداد کاروبار اور ذاتی طور پر مستقبل کے تحفظ کیلئے انشورنس پلان پر توجہ دیں۔2025ء کا بہترین نذرانہ یا صدقہ ہر جمعرات اپنی قریبی مسجد میں موذن اور جھاڑو کش افراد کی خدمت اور انہیں دعاؤں کیلئے گذارش کریں۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن** ۔بیت المال کا حاکم ستارہ عطارد 04 جنوری تا 24 جنوری، 27 فروری تا 07 مئی وبال یافتہ کمزور رہے 12 سال کے بعد آٹھویں نحس گھر کا حاکم ستارہ مشتری 14 مئی تا 18 اکتوبر خانہ مال میں رہتے ہوئے روزمرہ اخراجات اور ذرائع آمدن میں غیر متوقع تبدیلیاں اخراجات آمدن سے بڑھ سکتے ہیں۔اس سال لازم ہوگا کہ آپ اپنی آمدن اور خرچ میں توازن قائم کرہی لیں آپ کا کوئی مخلص بزرگ یا شریکِ حیات آپ کی بہترین راہنمائی کرسکتی ہے مشاورت اور راہنمائی کیلئے 06 جون تا 22 جون، 15 ستمبر تا 03 اکتوبر ستارہ عطارد عروج وشرف یافتہ رہتے ہوئے آپ کی دانشمندانہ راہنمائی کرسکے گا ستارہ عطارد کو تین مرتبہ رجعت 15 مارچ تا 07 اپریل، 18 جولائی تا 11 اگست، 10 نومبر تا 29 نومبر رہے گی یہ وقت بھی اپنی مالی خود احتسابی اور مستقبل کی محتاط پلاننگ کرنا نیک رہے گا اپنا یا اپنی فیملی ممبران کا کوئی بڑا انشورنس پلان یا ان کے حق میں ٹھوس سرمایہ کاری کرنا نیک رہے گا۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:** ۔بیت الزوج اور بیت اعداء کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ یکم جنوری تا 07 جون ہبوط یافتہ برج سرطان ماسوائے 21 جنوری تا 13 اپریل دوسرے برج جوزا میں رہتے ہوئے رشتے ناطوں میں رکاوٹ بنے بنائے رشتے بگڑ سکتے ہیں نہ صرف شادی شدہ زوجین کے مابین بھی اختلاف رائے بدمزگی جیسے حالات اچانک پیش آسکتے ہیں اپنے قائم شدہ رشتوں کو نبھانے کیلئے صبر وتحمل سے کام لینے کے ساتھ صدقات اور خیرات پر بھی توجہ دیں ہر پیر دو کلو نمک کسی درگاہ کے نمک دان میں زائرین کیلئے نذرانہ ڈالیں اور ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے حسب توفیق صدقہ وخیرات جانوروں کو ضرور ڈالیں۔اپنے رشتوں میں اعتدال قائم رکھنے کیلئے یہ درود پاک نماز فجر یا کسی بھی نماز کے بعد 313 مرتبہ پڑھیں اور ہر تسبیح میں رُک کر دُعائیں کرنا معمول بنالیں درود شریف یہ ہے (اَللّٰھُمَّ صَلِّ اللہ مُحَمَّدٍ وَّ آلِ مُحَمَّدٍ مَحْبوبِ نَا مُحْبوبٌ طَالِبِنَا مطلُوبٌ) مریخ زہرہ سعد نظرات 27,26,25 جنوری، 8,7,6,5 اپریل، 25,24,23,22,21,20,19 مئی، 18,17,16,15,14 ستمبر بننے سے

آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی میں اضافہ ان ایام میں رشتے ناطے قائم ہو جانے کیلئے صدقہ وخیرات اگر پہلے سے دیا جا چکا ہے تو خانگی ازدواجی خوشیاں شادی منگنی بیاہ آسانی سے ہوسکے اور ناراض زوجین کے مابین بھی صلح صفائی اور کوشش سے خوشیاں مقدر ہو سکتی ہیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ کیرئیر کا حاکم ستارہ زحل گزشتہ پانچ سال اپنی سعادتوں کے بعد 29 مارچ اپنے اسی ذاتی گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے 29 مارچ کو آئندہ اڑھائی سال کیلئے گیارہویں گھر میں آجائے گا پہلی سہ ماہی کے بعد وہ پہلے جیسی سعادتیں خوش بختیوں میں کمی آسکتی ہے۔ 2025ء پانچ اہم ستاروں کی تبدیلی یورانس، زحل، مشتری، راہو، کیتو آپ کے جاری پیشہ ورانہ معاملات میں بھی تبدیلیاں متوقع ہو سکتی ہیں خصوصاً مارچ، مئی کے مہینے اہم دکھائی دیتے ہیں اپنے غیر متوقع جاری کاروباری نظام حیات میں تبدیلی کیلئے تیار رہیں۔ یقیناً اس حُسنِ عمل سے آپ بہت ساری غیر متوقع خرابیوں سے بچ سکتے ہیں۔ 29 مئی 2025ء تا 25 نومبر 2026ء، راہو دسویں اور کیتو کے مقابل آنے سے بھی 18 سالہ پرانا دور دہرایا جا سکتا ہے آپ اپنی زندگی کے 18 سال پرانے دور سے اس کا موازنہ کر سکتے ہیں۔ زحل زہرہ نحس نظرات 31 جولائی تا 02 اگست 12,11,10 اکتوبر 22,21,20 دسمبر خوش بختی کے برعکس مسائل اور پریشانیوں سے بچنے کیلئے حسبِ توفیق صدقہ وخیرات ضرور دیتے رہیں۔ ستارہ زحل زہرہ سعد نظرات 20,19,18 جنوری، 28,25,21,11,7,5 اپریل، 7,6,5 جولائی، 27,26,25 اگست، 27,25 نومبر بننے سے نئے کاروباری وسائل ملیں اور آپ کے کئی ایک رکے ہوئے کام ان ایام میں کوشش کرنے سے ممکن ہو سکیں گے۔ 07 ستمبر دسویں چاند گرہن لگنے سے 15 دن قبل تا بعد احتیاط لازم ہوگی ایام گرہن میں دس کلو باجرہ دو کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر صدقہ دینا نیک رہے گا۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد** بیت الامید کے گھر میں زحل 29 مارچ کو اڑھائی سال کیلئے اس گھر میں آجائے گا۔ راہو کیتو 29 مئی برج تبدیل کر کے راہو گیارہویں سے دسویں اور کیتو چوتھے آجائے گا آپ کے حلقہ احباب میں کئی طرح کی تبدیلیاں اُس وقت آئیں گی جب زحل، راہو کیتو بروج تبدیل کریں گے کئی دوست نما دشمن آشکار ہونگے اور کئی پرانے لوگ آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے اور آپ اُن کی جانب سے مالی نقصانات بے وفائی اور بھروسے کے نقصانات سے بچ سکیں گے۔ 2025ء میں جو لوگ حلقہ احباب میں آئیں گے ان میں دانشمندی ایثار اور محبت کی خوبیاں پائیں گے۔ 29 مارچ گیارہویں گھر میں سورج گرہن لگنے سے کوئی غیر سنجیدہ خواہش دم توڑ سکتی ہے۔ زمین جائیداد کاروباری لین دین میں تب محتاط رہیں گرہن کے بداثرات گرہن لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد محسوس کئے جا سکتے ہیں۔ 2025ء کی پہلی سہ ماہی مستقبل کی پلاننگ کیلئے اہم صدقہ وخیرات کا سلسلہ وقفہ وقفہ سے جاری رکھیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن**۔ بیت اعداء کا حاکم ستارہ مریخ یکم جنوری تا 07 جون ہبوط یافتہ ماسوائے 21 جنوری تا 13 اپریل رہتے ہوئے عجیب وغریب مسائل اور پریشانیوں سے آگاہی حاسدین اور مخالفین کی ریشہ دوانیاں بڑھ سکتی ہیں بیرون ملک غیر قانونی طور پر جانے سے مشکلات اور نظر بندی دکھائی دیتی ہے اچانک خرابی صحت کے سبب ڈاکٹروں ہسپتالوں سے واسطہ پڑ سکتا ہے۔ خصوصاً پہلے چھ ماہ نہایت اہم دکھائی دیتے ہیں۔ ستارہ مریخ کی رجعت 21 جنوری تا 24 فروری نہایت احتیاط طلب ایام دکھائی دیتے ہیں۔ 2025ء اور خصوصاً ان ایام میں صدقہ وخیرات بندگی اور دُعاؤں کو معمول بنا لینے سے آپ بہت ساری ذہنی جسمانی تفکرات ناگہانی آفات اور بلیات سے محفوظ رہ سکتے ہیں۔

**ثوری مرد و زن پر گرھنوں کے اثرات:**۔ 14 مارچ چوتھے چاند گرہن لگنے سے خاندانی کاروباری مسائل اور پریشانیاں ٹریفک حادثات کے خدشات دکھائی دیتے ہیں۔ 29 مارچ سورج گرہن گیارہویں لگنے سے کاروباری مالی نقصانات اور دوست نما دشمنوں کے شر سے نقصان پہنچ سکتا ہے۔ 07 ستمبر چاند گرہن دسویں لگنے سے کاروباری خانگی مسائل اور پریشانیاں خرابی صحت عزت اور ساکھ متاثر ہو سکتی ہے۔ 22 ستمبر سورج گرہن پانچویں لگنے سے صاحب اولاد افراد اپنے بچوں کی تعلیم وتربیت ان کے نفسیاتی مسائل اور ان کے روز وشب کی مصروفیت کو چیک اینڈ بیلنس ضرور کریں۔ ایام گرہن میں دو نفل نماز کسوف وخسوف پڑھ کر دُعائیں کرنے سے نحوستوں کے دور ہونے کا یقین کیا جا سکتا ہے۔ حسبِ توفیق باجرہ چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کو صدقہ ڈالنا ایک نہایت نیک عمل دکھائی دیتا ہے۔




GEMINI

حروف: ق ج ک

| | |
|---|---|
| حاکم سیارہ: عطارد | نشان: جڑواں بچے |
| ذاتی عقیدہ: میں سوچتا ہوں | قبیت اور مذکر برج |
| عنصر: ہوا (Air) | توانائی: تغیر پذیر |
| نفسیاتی ٹائپ: سوچنا (Thinking) | رنگ: پیلا/ نیلا/ اسکائی بلیو |
| اعضائے جسمانی: ہاتھ، سانس | دھات: پارہ، پلاٹینم اور ایلومینیم |
| پتھر: فیروزہ اور زمرد یا جیڈ | پھول: لیونڈر، بنفشہ، سوسن، آس |
| درخت: ناریل، کھجور | بائیو کیمک سالٹ: کالی میور |

بحساب یونانی
21 MAY - 20 JUNE



16 JUNE - 15 JULY
بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت:** ۔حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں پانچ اہم ستارے بروج تبدیل کریں گے۔ 19 مارچ یورانس، 29 مارچ زحل، 14 مئی مشتری اور 29 مئی راہو، کیتو بروج تبدیل کریں گے۔ قسمت اور نصیب یاوری کا حاکم ستارہ زحل دو سال سعادت دینے کے بعد 29 مارچ آپ کی عزت اور کیریئر کے گھر میں آئندہ اڑھائی سال کیلئے یہاں آجائے گا۔ 2025ء اہم ستاروں کی تبدیلی کے سبب آپ کے حالات و واقعات میں تبدیلیاں رونما ہونا شروع ہو جائیں گی جو آئندہ دو سال تک جاری رہیں گی ان کی سعادت سے فائدہ اُٹھالیں اور خرابیوں سے بچنے کیلئے پہلی سہ ماہی میں بزرگوں اور مخلصین کی مشاورت سے پلاننگ کرنا نیک رہے گا۔ چھٹے گیارہویں کا حاکم مریخ یکم جنوری تا 21 جنوری، 03 اپریل تا 07 جون خانہ مال میں ہبوط یافتہ رہتے ہوئے مالی دباؤ نقصانات دے سکتا ہے محتاط رہیں ساتویں دسویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری 12 سال کے بعد 14 مئی آپ کے طالع میں آکر خوش بختیوں میں اضافہ کرے گا خصوصاً جن جوزوی افراد کی شادی خانہ آبادی کے مسائل چلے آرہے ہیں یہ بآسانی دور ہوسکیں گے عزت و توقیر میں اضافہ آپ کی سماجی سیاسی حیثیت بھی بڑھے گی۔ ستارہ عطارد 06 تا 22 جون عروج یافتہ جبکہ 15 ستمبر تا 03 اکتوبر شرف یافتہ رہتے ہوئے زمین جائیداد پراپرٹی اور آپ کی سوچ بوجھ ذہانت شعور و ادراک میں اضافہ جدید انفارمیشن ٹیکنالوجی آئی ٹی میں آپ کی دلچسپیاں بڑھیں اندرون و بیرون ملک کئی ایک خوشگوار سفر بھی پیش آئیں گے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:** ۔آپ کے خانہ مال میں ستارہ مریخ کی یکم تا 21 جنوری، 13 اپریل تا 07 جون پراسرار حرکات رہنے سے شدید مالی اُتار چڑھاؤ سے واسطہ پڑ سکتا ہے ناگہانی اخراجات یا لین دین اور کاروباری معاملات میں نقصان کا خدشہ رہے گا۔ 21 جنوری تا 24 فروری ستارہ مریخ کی رجعت اور پھر آپ کے طالع میں اس کا 21 جنوری تا 13 اپریل قیام بھی بلاوجہ کے نقصانات کا باعث بن سکتا ہے خصوصاً اپنے شراکتی ازدواجی لین دین کے معاملات میں توجہ قائم رکھیں ورنہ لمبے عرصے کیلئے مالی مشکلات جیسے پریشانیاں آسکتی ہیں خانہ مال کا حاکم ستارہ قمر (چندرماں) ہر ماہ برج سرطان میں جب اڑھائی دن کیلئے آتا ہے تب ان ایام میں مالی لین دین میں آسانی 2025ء کے یہ سعد ایام جنتری ہذا میں ملاحظہ فرما سکتے ہیں۔ آپ کے خانہ مال میں ستارہ مشتری کو 12 سال کے بعد شرفی قوت ملتی ہے ستارہ مشتری 18 اکتوبر تا 05 دسمبر عارضی طور پر آپ کے خانہ مال میں شرف یافتہ آکر مستقبل کے مالی وسائل کیلئے کئی ایک راہیں کھول دے گا۔ مشتری عطارد سعد نظرات 4,3 فروری، 6,5 مئی، 9,8 جون، 13,12 ستمبر، 25,24,23 اکتوبر، 24,23,22 نومبر اور 7,6,5 دسمبر بننے سے پیدا شدہ مالی مشکلات میں کمی اور اہم مالی اور خاندانی فیصلے مشاورت سے کرنا نیک رہیں گے۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:** ۔بیت الزوج اور کیریئر کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری 14 مئی کو بارہویں نحس گھر سے نکل کر طالع میں آجائے گا ستارہ مشتری میں قدرت نے کُلی طور پر خیر و برکت رکھی ہے اور یہ شادی خانہ آبادی کا کارک ستارہ مانا جاتا ہے اور اس کا قیام عموماً ایک برج میں ایک سال رہتا ہے 2025ء میں ستارہ مشتری کی غیر معمولی تیز رفتاری یکم جنوری تا 14 مئی برج ثور، 14 مئی تا 18 اکتوبر طالع میں 12 سال کے بعد اس کی آمد اور پھر 18 اکتوبر تا 05 دسمبر اپنے شرفی برج سرطان میں اس کا عارضی طور پر قیام جو آپ کے خاندان میں اضافے سے بھی ہے اور پھر ستارہ مشتری 05 دسمبر کو دوبارہ طالع میں آکر 02 جون 2026ء تک آپ کے طالع میں رہے گا بارہ منطقۃ البروج میں یہ سعادت آپ کے حصے میں آئے گی یہ

آپ کو خانگی ازدواجی خوشیوں سے نوازنے کے علاوہ مالی مادی فوائد اس عرصے میں جن افراد کی شادی ہوگی انہیں اپنے شریکِ حیات کے نصیب سے بے پناہ مالی مادی فوائد اس سال یا مستقبل کے سالوں میں بتدریج ملتے رہیں گے۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ بیت العزت اور کیرئیر کا مشتر کہ حاکم ستارہ مشتری جو کلی طور پر اپنے اندر خیر و برکت کے خواص رکھتا ہے 2025ء میں اپنی تیز رفتاری کے سبب 14 مئی 2025ء تا 02 جون 2026ء برج جوزا اور برج سرطان میں قیام کے دوران آپ کو خوش بخت معاشی فوائد دلائے گا حصول وراثت زمین جائیداد پراپرٹی ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی اعلیٰ عہدے کا منصب کے ساتھ آپ کی سماجی سیاسی حیثیت میں بھی عزت و تکریم نصیب ہو سکے گی ایسا خوش بخت وقت 12 سال کے بعد آپ کے مقدر میں آئے گا نئے کاروبار کا آغاز اندرون و بیرون ملک سفر تجارت ہجرت کے لحاظ سے آپ اہم فیصلے جو آج کریں گے اس کی سعادت اگلے بارہ سال تک آپ کو وقفہ وقفہ سے ملتی رہے گی۔ مشتری عطارد سعد نظرات 4,3 فروری، 6,5 مئی، 9,8 جون، 13,12 ستمبر، 25,24,23 اکتوبر، 23,22 نومبر، 7,6,5 دسمبر بننے سے مستقبل کی اعلیٰ مکمل تصویر کشی کرتے ہوئے مثبت سوچ سے مثبت فیصلے مشاورت سے کرنے آپ اور آپ کے قریبی اور اہل خاندان کیلئے نہایت مفید دکھائی دیتے ہیں۔ 2025ء کا سال خوش بختیاں سمیٹنے اور اپنے ہم اثر احباب سے آگے نکل جانے کا سال دکھائی دیتا ہے۔

**دوست احباب، خواھشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ مریخ کیم جنوری تا 07 جون پر اسرار اور ہبوط یافتہ رہتے ہوئے بھروسہ مند لوگوں پر بھی بھروسہ کرتے وقت محتاط رہیں خصوصاً 21 جنوری تا 13 اپریل مریخ آپ کے طالع میں رہتے ہوئے 21 جنوری تا 24 فروری رجعت یافتہ ہونے سے اپنے جذباتی پن غم وغصہ پر قابو رکھیں اور دوسروں سے الجھنے سے پرہیز کریں تب دوست ودشمن کی پہچان آسان نہ ہوگی جو فیصلے آپ صبر وتحمل اور سوچ کر کریں گے ان میں یقیناً بہتری پائیں گے سال کے پہلے چھ مہینے دوسروں سے وابسطہ توقعات پوری نہ ہوسکیں گی تاہم جولائی تا دسمبر کا عرصہ قدرے بہتر اور نارمل دکھائی دیتا ہے۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ ستارہ مشتری جو آپ کے ساتویں اور دسویں کا مشتر کہ حاکم کیم تا 14 مئی اس گھر میں رہتے ہوئے اپنے قریبی دوست نما دشمنوں کو ضرور چیک کریں اس عرصہ میں دوسروں کو آپ سے فوائد ملتے رہیں گے ناگہانی اخراجات تاہم بیرون ملک حصول روزگار کیلئے جانا حصول امیگریشن کیلئے اپنے اور اپنی فیملی کیلئے اپلائی کرنا نیک دکھائی دیتا ہے ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 29 جون تا 26 جولائی اور 02 نومبر تا 26 نومبر عروج واوج کے گھر میں رہتے ہوئے آپ کے خلاف کی گئی سازشیں بے نقاب اور بڑھتے اخراجات پر قابو پایا جاسکے گا۔ 2025ء عبادت ریاضت مراقبہ چلہ کشی کرنے کیلئے ایک بہترین سال دکھائی دیتا ہے۔

**جوزوی مرد وزن پر گرھنوں کے اثرات:**۔ 2025ء میں چاند اور سورج گرہن کے شمسی زائچے میں لگنے والے اثرات چاند گرہن 14 مارچ تیسرے لگنے سے عزیز واقارب رشتے داروں کی جانب سے فکر و پریشانی اندرون ملک سفر کرتے وقت صدقہ وخیرات ضرور دیں۔ 29 مارچ عزت وکیرئیر کے گھر میں سورج گرہن لگنے سے آپ صحت جسمانی کاروباری اُتار چڑھاؤ آپ کی عزت وساکھ کو نقصان پہنچانے کیلئے خفیہ دشمن سرگرم رہیں ان سے محتاط رہیں۔ 07 ستمبر 2025ء نویں چاند گرہن لگنے سے قانونی مسائل اور پریشانیاں بیرون ملک کئے گئے سفر یا تجارت میں رخنہ اندازیاں متوقع ہو سکتی ہیں۔ 22 ستمبر چوتھے سورج گرہن لگنے سے خانگی مسائل و پریشانیاں والدہ یا والدہ کے قریبی رشتہ داروں کی فکر و پریشانی پیش آسکتی ہے ٹریفک میں جلد بازی سے حادثات پیش آنے کا اندیشہ دکھائی دیتا ہے چاند گرہن اپنے لگنے سے 15 دن قبل تا بعد سورج گرہن اپنے لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد بد اثرات دے سکتا ہے ان ایام میں 10 کلو باجرہ 02 کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کی دعوت کرنا ایام گرہن میں نماز کسوف (سورج) نماز خسوف (چاند) خود اور اپنی فیملی کے ساتھ ادا اور دُعائیں کر کے نحوستیں دور ہونے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔




CANCER

حروف: ح، ہ

| | |
|---|---|
| حاکم سیارہ: قمر | نشان: کیکڑا |
| خاصہ: تغیر پذیر (منقلب) | ذاتی عقیدہ: احساس (I Feel) |
| منسوب پتھر: سچا موتی، مون اسٹون | عنصر: پانی (Water) |
| نفسیاتی ٹائپ: حساسیت | اعضائے جسمانی: سینہ اور شکم |
| منسوب دھات: چاندی | درخت: کوئی خاص نہیں |
| پھول: سوسن، کنول، یاسمین | غذا: ڈیری کی غذائیں، مچھلی |
| منفی، مونث برج | بائیو کیمک سالٹ: کلکیر یا فلور |

بحساب یونانی

21 JUNE - 22 JULY



16 JULY - 15 AUG

بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت**:۔ حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں آسمانی کونسل پر اہم پانچ ستاروں کی بروجی تبدیلی کے علاوہ پانچویں اور دسویں کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ آپ کے طالع میں یکم جنوری تا 07 جون ہبوط یافتہ اور خصوصاً 21 جنوری تا 03 اپریل بارہویں نحس گھر میں رہتے ہوئے آپ کی خرابی صحت حاسدین ومخالفین ریشہ دوانیاں ناگہانی مسائل و پریشانیاں غیر ضروری اخراجات پیش آسکتے ہیں آپ کی انتظامی اور ماہرانہ اندازے سازشوں کے سبب دھوکہ دہی انتشار کے سبب مالی جسمانی نقصانات جیسے حالات وواقعات سال کے پہلے پانچ مہینے جنوری، فروری، مارچ، اپریل، مئی کچھ زیادہ ہی احتیاط طلب دکھائی دیتے ہیں۔ ستارہ مریخ کی رجعت 21 جنوری تا 24 فروری یہ ایام خصوصاً احتیاط اور صدقات کے طالب ہیں مارچ میں یورانس، زحل مئی میں مشتری اور راہو، کیتو بروج تبدیل کریں گے ان اہم ستاروں کی تبدیلی آپ کے حالات وواقعات میں بھی تبدیلیاں لائیں وہ پہلے جیسا خوشگوار ماحول ان ایام میں دکھائی نہیں دیتا پھونک پھونک کر قدم رکھیں ستارہ زحل جو گزشتہ دو سال سے آٹھویں نحس اپنے ہی گھر میں رہتے ہوئے یہاں وراثت اور مشترکہ مفادات کے کاموں میں فوائد دے کر 29 مارچ نویں آجائے گا اور راہو 29 مئی آٹھویں مقابل کیتو کا آنا ناگہانی جان لیوا حادثات سے بچنے کیلئے 2025ء میں جی کھول کر صدقات وقفہ وقفہ سے دیتے رہیں سب سے اعلیٰ صدقہ سفید کپڑا بطور کفن ایدھی یا سیلانی سماجی اداروں کو دیکر ان سے اپنے نام کی رسید ضرور حاصل کریں اس کے علاوہ بلاناغہ چاول کا ٹوٹا اور باجرہ ملا کر پرندوں کی دعوت کرنا بھی نیک عمل اور رد بلا ثابت ہوگا۔ کلی طور سے خوش بختی سعد اکبر ستارہ مشتری کو 12 سال کے بعد آپ کے طالع میں شرفی قوت حاصل ہوتی ہے حسن اتفاق سے ستارہ مشتری اپنی تیز رفتاری کے سبب 18 اکتوبر تا 05 دسمبر آپ کے طالع میں 12 سال کے بعد جب شرف یافتہ ہو کر آئے گا گزشتہ پیدا شدہ سبھی نحوستیں پریشانیاں دور ہو سکیں گی با اثر حکام اشرافیہ اور روحانی بزرگوں سے بھی فیض یابی مل سکے گی سال کے اختتام سے قبل آپ پر کسی مرشد کامل کی نظر پڑنے سے یوں معلوم ہوتا ہے جیسے نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن**:۔ 2025ء معاشی پلاننگ کیلئے اپنی سابقہ مالی غلطیوں اور کوتاہیوں اور دھوکہ دہی کا احتساب از خود ضرور کریں بیت المال کا حاکم ستارہ شمس 14 اپریل تا 14 مئی شرف یافتہ، 15 جون تا 17 اگست اوج یافتہ، 17 اگست تا 17 ستمبر عروج یافتہ رہتے ہوئے مالی وسائل میں اضافہ لائے گا تاہم ستارہ مشتری 12 سال کے بعد 14 مئی تا 18 اکتوبر اور پھر 05 دسمبر 2025ء تا 02 جون 2026ء مشتری کا قیام بارہویں ہونے سے اخراجات خصوصاً صحت کے مسائل پر ناگہانی اخراجات پیش آسکتے ہیں۔ 2025ء اپنے ذرائع آمدن میں اضافہ اور بڑھتے ہوئے فضول قسم کے اخراجات سے بچنے کیلئے صدقہ وخیرات کرنے کے ساتھ ساتھ بلاناغہ سورۃ الضحیٰ کی آیت نمبر 5 وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ صبح کی نماز کے بعد 313 مرتبہ اوّل آخر درود شریف پڑھ کر پڑھنا معمول بنالیں۔ شمس مشتری مریخ سعد نظرات 10 تا 31 جنوری، یکم فروری، 7,6,5 اپریل، 29,28,27,26,25,22,21,20,19 جون، 13,12,11 ستمبر، 29,28,27,26 اکتوبر، 18,17,16 نومبر بننے سے اپنے قیمتی وقت اور روپے پیسے کا اپنے مستقبل کیلئے بہتر خیال رکھ سکیں گے۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی**:۔ بیت الزوج اور بیت الخوف کا مشترکہ حاکم ستارہ زحل 30 سال کے بعد آٹھویں نحس گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے 29 مارچ یہاں سے نکل کر نویں گھر آئندہ اڑھائی سال کیلئے آجائے گا نیز دیگر اہم ستارے 19 مارچ یورانس، 29 مئی زحل، 14 مئی مشتری، 29 مئی راہو، کیتو کی بروجی تبدیلی اور ستارہ مریخ کا سال کے پہلے چھ مہینوں میں ناقص اثرات دینے کے سبب اپنے رشتے ناطوں میں مضبوطی قائم رکھیں زوجین کے مابین حاسدین ومخالفین غلط فہمیاں ڈال کر ان کے مابین انارکی کی سازشیں کر سکتے ہیں۔ 2025ء ستارہ مشتری 14 مئی تا 18 اکتوبر اور پھر 05 دسمبر 2025ء تا 02 جون 2026ء بارہویں نحس گھر میں رہتے ہوئے حاسدین کی

سازشیں اس عرصہ میں وقفہ وقفہ سے آشکار ہوتی رہیں دشمن بھی زیر ہوں خواہشمند لڑکے لڑکیوں کی شادی بیاہ کیلئے ستارہ زہرہ کی سعد تواریخ 28 فروری تا 31 مارچ، 29 جون تا 26 جولائی، 02 نومبر تا 26 نومبر اور ستارہ مشتری کا شرف یافتہ ہو کر طالع میں 18 اکتوبر تا 05 دسمبر عارضی طور پر آنا شادی بیاہ کے معاملات میں رکاوٹیں دور ہو کر عقد ثانی کے خواہاں افراد کیلئے بھی حالات سازگار ہو سکیں گے نیک اور اچھی جگہ رشتہ ہو جانے کیلئے سورۃ الضحیٰ کی آیت نمبر 5 وَلَسَوۡفَ يُعۡطِيكَ رَبُّكَ فَتَرۡضَىٰٓ 313 مرتبہ نماز فجر کے بعد اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے نیک نصیب ہو جانے کیلئے دُعائیں کرنا یقینی طور پر نصیب کشائی کا باعث بنے۔ ستارہ زحل زہرہ سعد نظرات 10 تا 20 جنوری، 5،7،11،21،25،28 اپریل، 5،6،7 جولائی، 25،26،27 اگست، 26،27 نومبر بننے سے غیر متوقع طور سے خوشی اور شادمانی شراکتی ازدواجی معاملات میں بہتری اور ناراض زوجین کے مابین صلح صفائی اور خواہاں افراد کی اس عرصہ میں اچھی جگہ شادی خانہ آبادی ہو سکے گی۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:۔** بیت العزت اور کیرئیر کا حاکم ستارہ مریخ سال کے پہلے چھ مہینوں میں آسانی کونسل پر اپنی پراسرار حرکات اور طالع میں ہبوط یافتہ یکم جنوری تا 07 جون ماسوائے 21 جنوری تا 13 اپریل بارھویں نحس گھر میں ہونے سے آپ کا تعلق کسی بھی کیرئیر شعبہ سے کیوں نہ ہو اپنے کاروباری معاملات پر نظرثانی کریں نئے کاروبار کا آغاز ان ایام میں کامیاب نہ ہو سکے خصوصاً لین دین کے کاروباری معاہدے سوچ سمجھ کر بجا لائیں انہیں پورا نہ کرنے سے آپ کو مالی کاروباری نقصان کے علاوہ آپ کی عزت ساکھ میں بھی کمی آئے گی اور ملازمت پیشہ افراد کیلئے بھی یکم جنوری تا 07 جون کا عرصہ احتیاط طلب ہے خیر و برکت کے حصول کیلئے نگینہ مرجان اپنے دائیں ہاتھ میں پہننا نیک رہے گا۔ 07 جون تا 13 ستمبر اور پھر 27 اکتوبر تک کا وقت حل المشکلات کیلئے نیک دکھائی دیتا ہے۔ ستارہ مشتری 18 اکتوبر تا 05 دسمبر جب طالع میں آ کر شرف یافتہ ہونے سے کاروباری بگڑے معاملات کو سنوارنے کیلئے حالات سازگار ہونے لگیں گے۔

**دوست احباب، خواهشات، کاروباری فوائد:۔** بیت الامید کا حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 29 جون تا 26 جولائی اوج یافتہ، 02 نومبر تا 26 نومبر عروج یافتہ رہتے ہوئے کئی ایک نیک وسائل مہیا کرے گا حلقہ احباب میں وسعت سماجی سیاسی مصروفیات ان دنوں میں خوب رہیں گی۔ 2025ء اس لحاظ سے ایک اہم سال جب پانچ اہم ستارے یورانس، زحل، مشتری، راہو، کیتو بروج تبدیل کریں گے مارچ اور مئی اس سلسلے میں خاصے اہم مصروف مہینے دکھائی دیتے ہیں۔ 14 مئی تا 18 اکتوبر مشتری کا بارھویں رہنا دوست نما دشمن آشکار ہو سکیں اور آپ انہیں اپنے حلقہ احباب سے الگ کرنا ہی پسند کریں اس سال دوست سوچ سمجھ کر بنائیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:۔** بیت الاعداء کا حاکم ستارہ عطارد اس سال تین مرتبہ رجعت یافتہ 15 مارچ تا 17 اپریل، 18 جولائی تا 11 اگست، 10 نومبر تا 29 نومبر ہونے سے آپ اپنے حاسدین ومخالفین کی ریشہ دوانیوں سے آشکار ہو سکیں گے ستارہ مشتری 14 مئی تا 18 اکتوبر بارھویں رہنے سے بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے کی گئی کوششیں کامیاب ثابت ہوں۔ ستارہ عطارد 06 جون تا 22 جون، 15 ستمبر تا 03 اکتوبر عروج وشرف یافتہ ہونے سے حصول امیگریشن کیلئے پہلے سے کی گئی کوششیں ان سبھی ایام میں کامیاب ہو سکیں گی عبادت ریاضت مراقبہ اور چلہ کشی کرنے کیلئے بھی یہ سبھی ایام نیک دکھائی دیتے ہیں۔

**سرطانی مرد وزن پر گرهنوں کے اثرات۔** 14 مارچ چاند گرہن خانہ مال میں لگنے سے کاروباری بھاری نقصانات اور خاندانی افراد کے بچھڑ جانے کا غم بھی برداشت کرنا پڑ سکتا ہے۔ 29 مارچ نویں سورج گرہن لگنے سے قانونی مسائل اور پریشانیاں اور بیرون ملک سفر کیلئے بنائے گئے پروگراموں میں رخنہ اندازی کا خدشہ۔ 07 ستمبر آٹھویں چاند گرہن لگنے سے شراکتی ازدواجی معاہدے متاثر ہونے کا خدشہ اور وراثت اور انشورنس کلیم کے حصول کیلئے عارضی طور پر رکاوٹیں آسکتی ہیں۔ 22 ستمبر تیسرے سورج گرہن عزیز و اقارب رشتے داروں کی جانب سے فکرو پریشانی اندرون ملک کئے گئے سبھی سفر آزمائش طلب ثابت ہوں چاند گرہن اپنے لگنے سے 15 دن قبل تا بعد سورج گرہن اپنے لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد بداثرات دے سکتا ہے ان نحوستوں سے بچنے کیلئے 10 کلو باجرہ اور 02 کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کی دعوت کرنے کے علاوہ نماز کسوف (سورج) اور نماز خسوف (چاند) ایام گرہن میں دو نفل نماز آیات پڑھ کر دُعائیں کر کے اپنی اور اپنی فیملی کی نحوستیں دور ہونے کا یقین کیا جا سکتا ہے۔ اپنی فیملی اور دوستوں کو بھی اس نماز کی طرف راغب کریں۔




L E O

حاکم سیارہ: شمس — نشان: شیر — حروف: م
ذاتی عقیدہ: حق دار (I Deserve) — عنصر: آگ (Fire)
خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت) — نفسیاتی ٹائپ: وجدانی
منسوب رنگ: سنہرا اور نج — منسوب پتھر: یاقوت
منسوب اعضاء: دل، پیٹھ کا بالائی حصہ — مثبت اور مذکر برج
منسوب پھول: گیندا، سورج مکھی — منسوب غذا: حمرہ اور اعلیٰ
منسوب درخت: نارنگی، اخروٹ، زیتون — سالٹ: میگنیشیا فاس

بحساب یونانی
23 JULY - 22 AUG



16 AUG - 15 SEPT
بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت:**۔ حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں آسمانی کونسل پر پانچ اہم ستاروں کی تبدیلی آپ کے جاری حالات و واقعات میں تبدیلیوں کا اشارہ ہے۔ 19 مارچ یورانس دسویں، 29 مارچ ستارہ زحل اڑھائی سال کیلئے آٹھویں نحس گھر میں 14 مئی مشتری دسویں سے گیارہویں، راہو، کیتو 29 مئی ساتویں طالع میں آنے یوں معلوم ہوتا ہے کہ 2025ء زندگی میں اہم تبدیلیوں کا آغاز مارچ اپریل مئی سے شروع ہو جائے گا آپ کا حاکم ستارہ بادشاہ فلک شمس یوں تو ہر پاس آنے والے ستارے کو تحت الشعاع غروب کر دیتا ہے خود کبھی غروب نہیں ہوتا تاہم جب جب اسے گرہن لگتا ہے تو وہ مہینے خصوصی اہمیت کے حامل بن جاتے ہیں 2025ء میں کئی ایک خوش کن مواقعے میسر آئیں گے وہاں کچھ ایام احتیاط طلب بھی دکھائی دیتے ہیں۔ 14 مارچ طالع میں چاند گرہن خفیہ حاسدین اور مخالفین کی سازشوں کے جال میں آنے سے آپ کی حیثیت و شخصیت متاثر ہو سکتی ہے 29 مارچ آٹھویں سورج گرہن شراکتی لین دین معاہدے ازدواجی امور میں بلاوجہ کی رخنہ اندازیاں 07 ستمبر ساتویں میں چاند گرہن اور 22 ستمبر خانہ مال میں سورج گرہن لگے ستمبر کا مہینہ سنگری جیسا ماحول دکھائی دیتا ہے چاند گرہن اپنے لگنے سے 15 دن قبل تا بعد اور سورج گرہن اپنے لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد کا وقت نہایت احتیاط طلب ہوگا۔ ان سبھی ایام میں باجرہ اور ٹوٹا چاول ملا کر حسب توفیق پرندوں کی دعوت کرتے رہیں۔ 2025ء میں پرانے کئی لوگ آپ کی زندگی سے نکل جائیں گے اور ان کی جگہ بہتر اور وفادار لوگوں کی آپ کی زندگی میں شمولیت خوش کن دکھائی دیتی ہے۔ کلی طور سے خیر و برکت سعد اکبر ستارہ مشتری اپنی تیز رفتاری کے سبب مئی، اکتوبر اور دسمبر برج ثور، جوزا، سرطان اور پھر جوزا میں 02 جون 2026ء تک اس کا قیام آپ کی سماجی سیاسی حیثیت و شخصیت میں اضافہ بارسوخ احباب تک رسائی کئی ایک ذاتی خواہشات کی تکمیل کے ساتھ ساتھ آپ کی دولت اور کاروباری وسائل میں اضافہ ممکن ہو سکے گا۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ خانہ مال میں کیتو 29 مئی برج تبدیل کر کے آپ کے طالع اور مقابل راہو آ جانے سے اپریل، مئی، جون مستقبل کی معاشی پلاننگ کیلئے احتیاط طلب مہینے دکھائی دیتے ہیں کچھ لوگ آپ کو غلط مالی مشورے دے سکتے ہیں جن پر عمل کرنے سے آپ کو کسی بڑے نقصان کا سامنا کرنا پڑ سکتا ہے 22 ستمبر خانہ مال میں سورج گرہن اگست، ستمبر، اکتوبر کے مہینے بھی احتیاط طلب ہیں بیت المال کا حاکم ستارہ عطارد 04 تا 24 جنوری، 27 فروری تا 07 مئی وبال اور ہبوط میں ہونے کے سبب یہ عرصہ بھی مجموعی طور سے احتیاط طلب آپ کے حالات میں مالی خوش بختی کا دور 06 تا 22 جون عروج یافتہ، 15 ستمبر تا 03 اکتوبر عطارد شرف یافتہ رہنے کے ساتھ ساتھ 2025ء کی مزید کچھ خوش بخت تواریخ عطارد مشتری سعد نظرات 4,3 فروری، 6,5 مئی عطارد، 9,8 جون، 13,12 ستمبر، 25,24,23 اکتوبر، 23,22 نومبر، 7,6,5 دسمبر بننے سے یہ سبھی ایام آپکی محنت کے ثمرات ذرائع آمدن میں اضافہ مالی مشکلات سے نکالنے اور خاندان میں اضافہ بھی ممکن ہو سکے گا۔ حل المشکلات سے نکلنے کیلئے اپنے ذاتی نام کا اسم اعظم مفت معلوم کر سکتے ہیں۔

**تعلقات، شراکتی و ازدواجی مراسم، شادی:**۔ بیت الزوج کا حاکم ستارہ زحل جو گزشتہ دو سال سے اس گھر میں عروج یافتہ رہتے ہوئے 29 مارچ ساتویں سے آٹھویں آ جانے سے اور شادی کا کارک ستارہ مشتری 2025ء میں غیر معمولی تیز رفتاری کے سبب 14 مئی تا 18 اکتوبر اور پھر 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء گیارہویں رہتے ہوئے تیسرے اور ساتویں گھر کو سعد ناظر رہنے سے خواہاں لڑکے لڑکیوں کی حسب پسند اندرون و بیرون ملک اچھی جگہ پر شادی خانہ آبادی کے روشن امکانات دکھائی دیتے ہیں۔ دوسری شادی کے خواہاں کی شادی بھی ممکن ہو سکے گی۔ 14 مارچ طالع میں چاند گرہن اور 07 ستمبر ساتویں میں بھی چاند گرہن طے شدہ رشتوں کو متاثر کر سکتا ہے گرہن لگنے کے 15 دن قبل تا بعد محتاط رہتے ہوئے باجرہ اور چاول کا ٹوٹا

ملا کر حسبِ توفیق صدقہ و خیرات ضرور دیں ستارہ زہرہ مشتری عطارد سعد نظرات 20,19,18 جنوری، 13,12,11 مارچ، 6,5 مئی، 13,12,11,10,9,6,5,4,3 جون، 19,18,17 جولائی، 13,12,11 اگست، 13,12 ستمبر، 25,24,23,9,8,7 اکتوبر، 27,26,25,24,23,22 نومبر، 7,6,5 دسمبر یہ سبھی سعد ایام رشتے ناطے طے ہو جانے کے خواہاں افراد کی فیملیز ان ایام میں حل تلاش کریں تو انہیں اپنا پسندیدہ رشتہ مل سکے گا۔ 2025ء اندرون و بیرون ملک رشتوں کی تلاش کیلئے بھی نیک سال دکھائی دیتا ہے۔ آسمانی کونسل پر 2025ء میں پانچ اہم ستاروں کی تبدیلی اور چار گرہن لگنے سے اس سال شادی کرنے والوں کو چاہئے کہ وہ کسی صاحب علم سے صدقات کے ساتھ ساتھ نیک وقت نکاح کا تعین بھی ضرور کروالیں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ بیت العزت اور بیت الاقرباء کا مشترکہ حاکم ستارہ زہرہ 28 فروری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 29 جون تا 21 اگست اور 02 نومبر تا 26 نومبر اوج اور عروج یافتہ رہتے ہوئے اور ستارہ مشتری کی یکم جنوری تا 18 اکتوبر سعادت ملنے سے آپ کی سماجی اور سیاسی حیثیت اور شخصیت میں اضافہ حکام بالا سے قربت اور نئے نئے کاروباری معاشی فوائد ملیں اندرون و بیرون ملک کاروباری سفر امپورٹ ایکسپورٹ ٹریڈنگ کے حوالے سے 2025ء ایک نفع بخش سال ثابت ہوگا مشترکہ مفادات کے تحت کئے گئے کام بھی نفع بخش ثابت ہونگے۔ آپ کی پیشہ وارانہ قابلیت عزت ساکھ میں اضافہ اور نئے کاروبار کا آغاز کرنے والوں کیلئے بھی سعد تواریخ میں سال ہذا میں انہیں پھلنے پھولنے کے مواقع ملیں گے۔ بینکوں یا پھر سرکاری اداروں سے مراعات بھی بآسانی مل سکیں تبدیلی کاروبار یا مستقبل کے ذرائع آمدن میں اضافے کیلئے ٹھوس سرمایہ کاری یا کوئی بڑا انشورنس پلان اس سال لینا نہایت اہم اور نیک دکھائی دیتا ہے آپ کا تعلق کسی بھی شعبے سے کیوں نہ ہو ماسوائے محتاط ایام گرہن (مارچ اور ستمبر کے مہینوں کے علاوہ) 14 مارچ، 29 مارچ، 07 ستمبر، 22 ستمبر دیگر ایام وسعت کاروبار کیلئے نیک دکھائی دیتے ہیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد:**۔ بیت الامید اور بیت المال کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد 06 جون تا 22 جون عروج یافتہ، 15 ستمبر تا 03 اکتوبر شرف یافتہ، 03 اکتوبر تا 23 نومبر اوج یافتہ رہتے ہوئے اور خصوصاً 12 سال کے بعد ستارہ مشتری 14 مئی تا 18 اکتوبر، 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء مجموعی طور پر یہ سبھی ایام آپ کے حلقہ احباب میں وسعت سماجی اور سیاسی مصروفیات میں دلچسپی لینے والے اسدی افراد کیلئے 2025ء کا سال نہایت اہم دکھائی دیتا ہے زمین جائیداد کی خرید و فروخت اور کاروباری امور میں نفع کئی ایک دیرینہ خواہشات کی تکمیل ممکن ہو سکے گی۔ تاہم ستارہ عطارد تین مرتبہ رجعت (اُلٹا) 15 مارچ تا 07 اپریل، 18 جولائی تا 11 اگست، 10 نومبر تا 29 نومبر میں ہونے کے سبب معاملات میں سست روی حلقہ احباب میں خود احتسابی ان ایام میں کئی پرانے لوگ آپ کی زندگی سے نکل جائیں اور ان کی جگہ نئے لوگ آجائیں ستارہ مشتری کی بھرپور سعادت 2025ء میں ملنے کے سبب آپ اپنی سماجی سیاسی اور روحانی زندگی کی بہترین تدبیر اور پلاننگ کر کے روحانی اور دنیاوی خوشیاں بآسانی پا سکتے ہیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:**۔ بیت الاعداء کے گھر میں ستارہ مریخ 20 اکتوبر 2024ء تا 07 جون 2025ء ماسوائے 21 جون تا 03 اپریل رہتے ہوئے خفیہ دشمنوں کو آشکار کرے آپ کے حاسدین زیر اور معافی دوستی کے طلبگار رہوں اپنی بہترین انتظامی صلاحیت کی بدولت بڑھتے ہوئے اخراجات پر بھی قابو پایا جا سکے گا۔

**اسدی مرد و زن پر گرہنوں کے اثرات:**۔ 14 مارچ طالع میں چاند گرہن لگنے سے آپ کی خرابی صحت حیثیت اور شخصیت میں کمی آسکتی ہے حاسدین کی سازشوں سے بچیں۔ 29 مارچ آٹھویں سورج گرہن شراکتی وراثتی معاہدوں میں اختلاف رائے سے بچنے کیلئے تدبیر سے کام لیں۔ 07 ستمبر ساتویں چاند گرہن لگنے سے شراکتی ازدواجی اور دوسروں سے تعلقات میں بگاڑ خرابی صحت کا خدشہ دکھائی دیتا ہے۔ 22 ستمبر خانہ مال میں سورج گرہن کاروباری مالی ناگہانی نقصانات اور خاندان میں صدمات جیسی کیفیات سے واسطہ پڑ سکتا ہے چاند گرہن لگنے سے 15 دن قبل تا بعد اور سورج گرہن لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد حسبِ توفیق باجرہ اور ٹوٹا چاول کا صدقہ دینے کے ساتھ ساتھ ایام گرہن میں دو نفل نماز کسوف (سورج) دو نفل نماز خسوف (چاند) پڑھ کر دعائیں کرنے سے نحوستوں کے دور ہونے کا یقین کیا جا سکتا ہے۔




VIRGO

حروف: پ ع

حاکم سیارہ: عطارد — نشان: دوشیزہ
ذاتی عقیدہ: میں تجزیہ کرتا ہوں (I Anallaz) عنصر: خاک (Earth)
خاصہ: تغیر پذیر (ذوجسدین)
منسوب رنگ: ہرا، نیلا، بھورا، ملے جلے رنگ — نفسیاتی ٹائپ: ادارک
اعضائے جسمانی: پیٹ کا نچلا حصہ — حسی اور مؤنث برج
منسوب پتھر: زمرد، فیروزہ، پیری ڈوٹ — منسوب پھول: چنبیلی
منسوب دھات: پلاٹینم اور المونیم — منسوب درخت: برگد
بائیو کیمک سالٹ: کالی سلف

بحساب یونانی
23 AUG - 22 SEPT



16 SEPT - 15 OCT
بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت:**۔حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء منفرد 9 مریخی سال میں آسمانی کونسل پر پانچ اہم ستارے بروج تبدیل کریں گے 19 مارچ یورانس، 29 مارچ زحل، 14 مئی مشتری اور خصوصاً 29 مئی راہو، کیتو کی تبدیلی گزشتہ سال سے راہو طالع کے مقابل اور کیتو آپ کے طالع میں چلا آ رہا ہے راہو، کیتو سورج کا وہ خطرناک سایہ جو سورج اور چاند گرہن لگنے کا سبب بنتے ہیں۔ 2025ء میں 14 مارچ چاند، 29 مارچ سورج، 07 ستمبر چاند، 22 ستمبر آپ کے طالع میں سورج گرہن کے اثرات غیر معمولی حالات و واقعات کی نشاندہی کرتے ہیں ستارہ زحل اڑھائی سال کیلئے چھٹے سے ساتویں 29 مارچ طالع کے مقابل اور 29 مئی کو راہو ساتویں سے چھٹے ان اہم کواکب کی تبدیلی مارچ اور مئی کے مہینے نہایت اہم اور غیر معمولی دکھائی دیتے ہیں۔ اوتاد چوتھے اور ساتویں کا مشترکہ سعد اکبر ستارہ مشتری 2025ء میں اپنی غیر معمولی تیز رفتاری کے ساتھ بھرپور سعادتوں سے نوازے گا۔ یکم جنوری تا 14 مئی مشتری اپنے فطرتی نویں نصیب کے گھر میں 14 مئی تا 18 اکتوبر بیت العزت اور کیریئر 18 اکتوبر تا 05 دسمبر بیت الامید کے گھر میں عارضی طور پر شرف یافتہ اور پھر 05 دسمبر 2025ء تا 02 جون 2026ء ستارہ مشتری کی پھر بیت العزت آمد یہ کمال سعادتیں 2025ء میں آپ کا مقدر ہونگی آپ زندگی کے کسی بھی شعبے سے تعلق کیوں نہ رکھتے ہوں آپ ان سعادتوں کو محسوس کیے بغیر نہ رہ سکیں۔ آپ کی سماجی اور سیاسی حیثیت اور شخصیت میں اضافہ آپ کی شخصیت کی سحر انگیزی آپ کی عزت و تکریم کا باعث بنے ذمہ دارانہ فرائض کی انجام دہی سے آپ کو کاروبار ملازمت سماج خاندان گھریلو خانگی وازدواجی خوشیاں زمین جائیداد پراپرٹی اور سواری کا غیر متوقع سکھ مل سکے گا۔ تاہم آپ کا حاکم ستارہ عطارد رجعت یافتہ (اُلٹا) 15 مارچ تا 07 اپریل، 18 جولائی تا 11 اگست، 10 نومبر تا 29 نومبر ان ایام میں معاملات میں سست روی سے متفکر نہ ہوں ستارہ مشتری کی سعادت کے سبب انجام کار سبھی کام حسب منشا ہو ہی جائیں گے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:**۔ بیت المال اور نصیب کا مشترکہ حاکم ستارہ زہرہ 28 جنوری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 29 جون تا 26 جولائی اوج یافتہ، 29 جون تا 26 جولائی اور پھر 02 تا 26 نومبر عروج یافتہ ہونے سے ذرائع آمدن کیلئے کی گئی کوششیں نیک ثابت ہوں حسن اتفاق سے کلی طور سے دولت کا مالک ستارہ مشتری 14 مئی تا 18 اکتوبر اور پھر 05 دسمبر 2025ء تا 02 جون 2026ء بیت العزت کے گھر رہتے ہوئے خانہ مال کو سعد نظر سے طویل عرصہ تک ناظر رہنے سے کاروباری ذرائع آمدن میں غیر متوقع طور پر اضافہ بآسانی دولت کمانے کے نئے ہنر جان سکیں اس سلسلے میں قریبی لوگوں کی مدد اور مشاورت بھی شامل حال رہے۔ طویل المعیاد معاشی پلاننگ اور مستقل بنیادوں پر ذرائع آمدن میں اضافہ کے علاوہ کوئی بڑا انشورنس پلان بھی اپنے اور اپنی فیملی کے تحفظ کیلئے خرید سکتے ہیں زہرہ عطارد سعد نظرات 21,20,19,18 جنوری، 13,12,11 مارچ، 13,12,10 جون، 19,18,17 جولائی، 25,24 نومبر بننے سے آپ اپنی زندگی اور مستقل بنیادوں پر مالی معاملات میں تحفظ کیلئے اہم معاہدے یا ٹھوس سرمایہ کاری کر سکیں اس سے آپ اور آپ کی فیملی یقیناً تحفظ محسوس کرے۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:**۔ بیت الزوج اور بیت الارض کا مشترکہ حاکم ستارہ مشتری 2025ء میں اپنی تیز ترین رفتار کے سبب شراکتی ازدواجی معاملات میں اُتار چڑھاؤ تاہم انجام کار خوش کن مراعات سے نوازے ستارہ مشتری کی سعادت کا سفر یکم جنوری تا 14 مئی نصیب یاوری 14 مئی تا 18 اکتوبر بیت العزت میں خوش بختی 18 اکتوبر تا 05 دسمبر بیت الامید میں ستارہ مشتری برج سرطان میں عارضی طور پر شرف یافتہ رہتے ہوئے تیسرے ساتویں اور گیارہویں گھر کو ایک طلسماتی خوش بختی کی قوت عطا کرے ایسے سنبلی جو کسی شک وہم میں مبتلا ہو کر اپنی شادی کی عمر سے آگے جا چکے ہیں یا اُن کا پہلا ازدواجی رشتہ ختم ہو چکا ہے اور خواہاں سنبلی لڑکے لڑکیاں جو شادی کے خواہشمند ہیں انہیں اس عرصہ میں اچھے رشتے نہ صرف مل سکیں بلکہ جلد ہی

شادی خانہ آبادی ہو سکے۔ ستارہ مشتری ایک بار پھر 05 دسمبر 2025ء تا 02 جون 2026ء خانگی ازدواجی خوشیوں کا باعث بنے ناراض زوجین کے مابین صلح صفائی بآسانی ہو سکے۔ مشتری عطارد سعد نظرات 4,3 فروری، 6,5 مئی، 9,8 جون، 13,12 ستمبر، 25,24,23 اکتوبر، 24,23,22 نومبر، 7,6,5 دسمبر بننے سے روحانی اور دُنیاوی خوشیاں آپ کا مقدر بنیں آپ کے اندر ایک خوداعتمادی پیدا ہونے سے آپ دوسروں کیلئے ایک مسیحا اور خدمت گار جیسی خدمات انجام دے کر اپنے توشہ آخرت کو سنوار سکتے ہیں۔ مشتری عطارد نحس نظرات 21,20 فروری، یکم ,2 اکتوبر بننے اور خصوصاً 22 ستمبر طالع میں سورج گرہن لگنے سے اپنے قریبی احباب اور شادی شدہ جوڑوں کو چاہئے کہ وہ اپنے خوشگوار حالات کو شکوک وشبہات میں پڑ کر خراب نہ کریں حقیقت اور سچائی صبر و تحمل اور برداشت آپ کی بہت ساری اُلجھنوں سے نجات دلا سکے گی روحانی بزرگوں کی مشاورت اور دُعائیں ازبس ضروری ہونگی۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار:**۔ طالع اور کیرئیر کا مشترکہ حاکم ستارہ عطارد یوں تو 2025ء میں غیر معمولی فوائد اتنا دے کے حاکم مشتری کے ساتھ ملکر دے گا ستارہ مشتری 12 سال کے بعد آپ کی عزت اور کیرئیر کے گھر میں 14 مئی تا 18 اکتوبر اور پھر 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء رہتے ہوئے آپ کی عزت اور کیرئیر میں اضافے کا باعث بنے ان سبھی مشترکہ ایام میں نئے کاروباری معاہدے اندرون و بیرون ملک تجارت کرنے والے سنبلی افراد کیلئے کئی ایک نئے مواقعے ان کے منتظر ہونگے آپ کی کاروباری عزت وساکھ میں اضافے کیلئے 2026,2025ء اہم سال دکھائی دیتے ہیں ملازمتی فرائض کی ذمہ دارانہ انجام دہی سے ترقی اور مراعات یقینی طور سے مل سکیں تبدیلی ملازمت اور بیرون ملک روزگار کی تلاش کیلئے کئی ایک نیک مواقعے آپ کے منتظر ہونگے بس ذرا سی سنجیدہ کوشش ازبس ضروری ہوگی۔ ستارہ زہرہ مشتری عطارد سعد نظرات 20,19,18 جنوری، 13,12,11 مارچ، 6,5 مئی، 13,12,11,10,9,6,5,4,3 جون، 19,18,17 جولائی، 13,12,11 اگست، 13,12 ستمبر، 25,24,23,9,8,7 اکتوبر، 27,26,25,24,23,22 نومبر، 7,6,5 دسمبر یہ سبھی سعد ایام کیرئیر کاروبار ملازمتی عزت ووقار الغرض سبھی مستقبل کے درخشاں منصوبوں کیلئے اہم دکھائی دیتے ہیں۔

**دوست احباب، خواہشات، کاروباری فوائد**:۔ ستارہ مریخ کا غیر معمولی اپنے ہبوطی برج سرطان میں قیام 20 اکتوبر 2024ء تا 21 جنوری 2025ء اور پھر 03 اپریل تا 07 جون ستارہ مریخ کا غیر معمولی برج سرطان میں ہبوط یافتہ رہنا اور 21 جنوری تا 24 فروری رجعت (اُلٹا) میں ہونے کے سبب بنتے بنتے کئی امیدیں اپنی منزل نہ پائیں اور سوچ کو سنجیدہ رکھتے ہوئے دوسروں سے زیادہ توقعات وابستہ نہ کریں اپنے دوست نما دشمنوں اور حاسدین سے محتاط رہنا کا سال دکھائی دیتا ہے ہر کسی پر بھروسہ کرنا ٹھیک نہیں اپنے رازوں کو پوشیدہ رکھیں دوسروں کی جانب سے بلاوجہ آنے والے الزامات بدنامی رسوائی اور اپنی راہ کی مشکلات سے بچنے کیلئے صدقہ ہر پیر یا پھر ہر ماہ یا پھر ایک مرتبہ سفید کپڑا بطور کفن سوشل یا مذہبی اداروں کو دے کر رسید حاصل کریں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن**:۔ ستارہ زحل گزشتہ دو سال سے چھٹے رہتے ہوئے آپ کے خفیہ دشمنوں کو آشکار کر رہا تھا 29 مارچ زحل چھٹے سے ساتویں اور 29 مئی راہو ساتویں سے چھٹے مقابل کیتو آجانے سے آپ کے حاسدین ومخالفین جب آپ پر غلبہ نہ پا سکیں تو 2025ء میں اپریل تا دسمبر ان کی جانب سے نظر بد جادوٹونے جیسی بدکیفیات سے آپ کو واسطہ پڑ سکتا ہے ابتداء میں آپ وہم شک اور خرابی صحت میں اپنے آپ کو مبتلا محسوس کریں تو ڈاکٹری علاج کے ساتھ ساتھ جادوٹونے نظر بد کے جال سے نکلنے کیلئے چاروں قُل کسی آڈیوشکل میں ریپیٹ پر اپنے بیڈروم یا کاروباری جگہ پر روزانہ شب لگا کر ساتھ ایک پانی کا پیالہ دم کرنے کیلئے رکھ دیں صبح یہ دم شدہ پانی پینے کے ساتھ ساتھ اپنے گھر کاروبار جگہ اپنی سواری پر سپرے کرنا پورا سال معمول بنالیں۔ بداثرات جادوٹونے کے بداثرات دور ہوتے رہیں گے۔

**سنبلی مردوزن پر گرہنوں کے اثرات**:۔ 14 مارچ بارہویں چاند گرہن آپ کے دشمنوں کو آشکار کرے۔ 29 مارچ سورج گرہن شراکتی ازدواجی اور دوسروں سے تعلقات کی خرابی کا اندیشہ 07 ستمبر چھٹے چاند گرہن آپ کو قرض مرض مقدمات سے نجات دلا سکتا ہے بشرط آپ اس کا ارادہ کریں۔ 22 ستمبر طالع میں سورج گرہن کا لگنا آپ کی خرابی صحت عزت وتوقیر میں کمی لا سکتا ہے چاند گرہن اپنے لگنے سے 15 دن قبل تا بعد سورج گرہن اپنے لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد نحوستیں دے سکتا ہے ان ایام میں 10 کلو باجرہ 02 کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر صدقہ دیں۔ ایام گرہن میں دو نفل نماز کسوف (سورج) دو نفل نماز خسوف (چاند) پڑھ کر دُعائیں کرنے سے نحوستوں کے دور ہونے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔

# ♀ میزان
## LIBRA
زہرہ VENUS

حروف: ر ت ط

حاکم سیارہ: زہرہ
نشان: ترازو
ذاتی عقیدہ: توازن (I Balance)
عنصر: ہوا (Air)
خاصہ: تغیر پذیر (منقلب)
نفسیاتی ٹائپ: خیالی اور تصوراتی
منسوبی رنگ: سفید، نیلا
اعضائے جسمانی: گردے
منسوبی پھول: بڑے گلاب
منسوب پتھر: ڈائمنڈ، وہائٹ ٹوپاز
منسوبی غذا: دلیہ بیشتر پھل
منسوب درخت: سفیدہ اور دیودار
مثبت اور مذکر برج
بائیو کیمک سالٹ: نیٹرم فاس

بحساب یونانی
23 SEPT - 22 OCT

16 OCT - 16 NOV
بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت:** ۔حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں امسال پانچ اہم ستارے 19 مارچ یورانس، 29 مارچ زحل، 14 مئی مشتری، 29 مئی راہو، کیتو کی آپ کے اہم گھروں میں بروجی تبدیلی آپ کے روزمرہ حالات وواقعات میں مثبت منفی تبدیلیوں کا عمل سارا سال وقفہ وقفہ سے جاری رہے گا۔سعد اکبر ستارہ مشتری بیت العزت میں 18 اکتوبر تا 05 دسمبر عارضی طور پر شرف یافتہ رہتے ہوئے 2025ء میں عزت کاروبار کیریئر ملازمت اور پیشہ ورانہ صلاحیتوں میں اضافہ آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبے سے کیوں نہ ہو آپ ان تبدیلیوں اور خصوصاً مثبت تبدیلیوں کو بآسانی محسوس کرسکتے ہیں عروج یافتہ ستارہ زحل کی سعادت 29 مارچ تک اولاد انعام محبت جیسے امور میں فوائد دے آپ کا حاکم ستارہ زہرہ 28 فروری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 26 جولائی تا 21 اگست اوج یافتہ، 29 مارچ تا 26 جولائی اور 02 نومبر تا 26 نومبر عروج یافتہ ہونے سے مجموعی طور سے یہ بھی ایام خیر وبرکت خوشحالی اور فراوانی جیسے دکھائی دیتے ہیں۔تاہم ستارہ زہرہ 09 اکتوبر تا 02 نومبر، 26 نومبر تا 20 دسمبر ہبوط وبال یافتہ ہونے سے یہ ایام اور خصوصاً ایام گرہن 14 مارچ، 29 مارچ، 07 ستمبر، 22 ستمبر کے ایام بھی احتیاط اور صدقہ خیرات کے طالب ہونگے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:** ۔بیت المال اور شراکت کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ 20 اکتوبر 2024ء تا 21 جنوری 2025ء ماسوائے 21 جنوری تا 13 اپریل اپنے ہبوطی برج سرطان میں غیر معمولی طویل عرصہ قیام کرتے ہوئے آپ کی معاشیات اور فیملی کی ترجیحات کو متاثر کئے بغیر نہ رہے گا مالی کاروباری معاملات خصوصاً لین دین کرتے وقت نہایت احتیاط سے کام لیں ورنہ ایسے نقصانات جن کی جلد تلافی نہ ہو برداشت کرنے پڑ سکتے ہیں ستارہ مریخ 21 جون تا 24 فروری جب رجعت میں ہوگا تو یہ عرصہ کچھ زیادہ ہی خراب دکھائی دیتا ہے کاروباری اور عزت ساکھ کو ہر قیمت پر تحفظ دینے کیلئے ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے پر نمک مرچ ہلدی سرسوں کا تیل لگا کر جانوروں کو صدقہ دیتے رہیں۔جولائی سے دسمبر اور خصوصاً اکتوبر سے دسمبر کا زمانہ مالی معاملات میں بہتری اور بحالی کیلئے اہم دکھائی دیتا ہے ستارہ مریخ زہرہ زحل سعد نظرات 27,26,25,20,19,18 جنوری 13,12,11,10,9,8,7,6 فروری، 31 مارچ، 28,27,26,25,24,23,22,21,11,109,8,7,6,5 اپریل، 25,24,23,22,21,20,19,18 مئی، 7,6,5 جولائی، 27,26,25 اگست 18,17,16,15,14 ستمبر 31,30,29,28 اکتوبر، 27,26 نومبر بننے سے معاشی اور کاروباری وسائل میں اضافہ ہوسکے گا اس سال اپنی آمدن اور خرچ میں دانشمندانہ طریقے سے قابو پائیں ورنہ قرض مرض اور غفلت سے مالی آزمائش اور پریشانیاں پیش آنے کا اندیشہ ان تواریخ میں ممکن ہے جب مریخ زہرہ زحل نحس نظرات 21 تا 31 جولائی، یکم 10,9,8,7,6,5,4,3,2 اگست، 12,11,10 اکتوبر، 22,21,20,10,9,8,7 دسمبر کے بھی یہ ایام احتیاط طلب دکھائی دیتے ہیں ان میں کوئی ایسا وعدہ یا کاروباری لین دین نہ کریں جو آپ پورا نہ کرسکیں۔ چاول کا ٹوٹا اور چینی ہم وزن ملا کر حشرات الارض کو دو مٹھیاں روزانہ بھر کر ان کی دعوت کرتے رہیں یہ معمولی مگر بہترین صدقہ رد بلا ثابت ہوگا۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:** ۔2025ء بیت الزوج اور بیت المال کا مشترکہ حاکم ستارہ مریخ غیر معمولی طور سے برج سرطان میں ہبوط یافتہ اپنا طویل قیام 20 اکتوبر 2024ء تا 07 جون 2025ء ماسوائے 21 جنوری تا 03 اپریل رہتے ہوئے خانگی ازدواجی رشتوں کی پائیداری کا تقدس ان ایام میں خاص طور سے بحال رکھنے کی کوششیں جاری رکھیں ورنہ طے شدہ رشتے جذباتی پن وغم وغصہ اور دوسروں سے

اختلاف رائے کے سبب متاثر ہو سکتے ہیں توفیق ہو تو اس سال گائے یا پھر کسی قربانی کے جانور کا منگل کے دن صدقہ دینا رد بلا ثابت ہوگا۔ ستارہ زہرہ کی سعادت آپ کا حاکم ستارہ زہرہ 28 فروری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 26 جولائی تا 21 اگست اوج یافتہ، 29 مارچ تا 26 جولائی اور 02 نومبر تا 26 نومبر عروج یافتہ رہتے ہوئے اور خصوصاً سعد اکبر ستارہ مشتری کا اپنے شرفی برج سرطان میں 18 اکتوبر تا 05 دسمبر آجانے سے خواہاں میزانی لڑکے لڑکیوں کی پسندیدہ جگہ شادی اور رشتوں میں پیدا شدہ خوامخواہ رکاوٹیں دور ہو سکیں گی حسب منشا رشتہ و شادی طے ہو جانے کیلئے سورۃ الضحیٰ کی آیت نمبر 5 وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ نماز فجر یا عشاء کے بعد 313 مرتبہ اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنے نیک مقاصد کی نیت سے مقصد میں رسائی تک جاری رکھیں ممکنہ ہر جمعرات مسجد کے خدام اور موذن کی خدمت کر کے انہیں اذان فجر کے بعد دعاؤں کی گذارش کریں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت و وقار:** بیت العزت اور کیرئیر کے گھر برج سرطان میں ستارہ مریخ 2025ء میں اپنی عجیب و غریب پر اسرار حرکات کے تحت 20 اکتوبر 2024ء تا 07 جون 2025ء ماسوائے 21 جنوری تا 03 اپریل یہاں رہتے ہوئے آپ کے کاروبار میں شدید قسم کے اُتار چڑھاؤ آسکتے ہیں ایسے وعدے یا کاروباری معاہدے نہ کریں جنہیں آپ پورا نہ کر سکیں حاسدین و مخالفین آپ کو نیچا دکھانے کیلئے ہر قسم کے حربے اختیار کر سکتے ہیں تاہم سعد اکبر ستارہ مشتری 12 سال کے بعد عارضی طور پر 18 اکتوبر تا 05 دسمبر جب شرف یافتہ ہوگا تو آپ کی سبھی پیدا شدہ مشکلات بآسانی دور ہو سکیں گی۔ سارا سال حسب توفیق باجرہ چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کی دعوت کرتے رہیں۔ یقیناً اس حسن عمل سے خیر و برکت پائیں اور نحوستیں دور ہوتی رہیں۔

**دوست احباب، خواهشات، کاروباری فوائد:** بیت الامید کا حاکم ستارہ شمس 14 اپریل تا 14 مئی شرف یافتہ، 15 جون تا 16 جولائی اوج یافتہ، 17 اگست تا 17 ستمبر عروج یافتہ رہتے ہوئے مجموعی طور پر ان سبھی ایام میں حلقہ احباب میں وسعت سماجی سیاسی مصروفیات کے علاوہ آپ کی کوئی دیرینہ خواہش پوری ہو سکے۔ 14 مارچ اس گھر میں چاند گرہن لگنے سے مخلص دوستوں کے صدمات اور دوست نما دشمنوں سے نقصان کا خدشہ بھی بعید از قیاس نہیں۔ شمس مشتری مریخ سعد نظرات 31,30 جنوری، یکم فروری، 9,8,7 مارچ، 7,6,5 اپریل 29,26,24,23,22,21,20,19 جون، 13,12,11 ستمبر، 29,28,27,26 اکتوبر، 18,17,16 نومبر یہ سبھی ایام مجموعی طور سے سچے اور خود اعتماد احباب و دوست مل جانے سے آپ اجتماعی طور پر چیلنج پسندانہ ذمہ داریاں دوسروں کی فلاح و بہبود کیلئے بھی لینا پسند کر سکتے ہیں۔

**خفیہ سرگرمیاں، سازشیں، ماضی کے مسائل اور اخراجات، امیگریشن:** بیت الاعداء کے گھر میں 29 مئی مقابل کیتو رہتے ہوئے حاسدین و مخالفین کی جانب سے نظر بد سحر جادو کے اثرات بعید از قیاس نہیں ستارہ زحل 30 سال کے بعد 29 مارچ چھٹے گھر میں اڑھائی سال کیلئے آجانے سے قرض مرض جادو ٹونہ اور بیماریوں سے تحفظ اور نجات کا باعث بنے۔ بیرون ملک سفر قیام یا بیرون ملک حصول امیگریشن کیلئے 14 مئی تا 18 اکتوبر، 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء تک کا مجموعی طور سے طویل خوشگوار وقت دکھائی دیتا ہے۔ 22 ستمبر اس گھر میں سورج لگنے سے حاسدین و مخالفین آشکار ہوں دشمن زیر ہوں۔

**میزانی مرد و زن پر گرهنوں کے اثرات:** 2025ء میں چار گرہن 14 مارچ گیارہویں چاند گرہن لگنے سے دوست احباب کی صحت کی خرابی تکمیل خواہشات میں رکاوٹیں۔ 29 مارچ چھٹے سورج گرہن لگنے سے آپ کے حاسدین و مخالفین زیر ہوں اور طویل بیماریوں میں مبتلا افراد شفایابی پائیں قرض کی ادائیگی صالح نیت رکھنے سے ممکن ہے۔ 07 ستمبر پانچویں چاند گرہن لگنے سے اولاد انعام محبت میں مسائل و پریشانیاں آپ کی فکر مندی میں اضافہ شعور و ادراک کی کمی سے غلط جذباتی فیصلے ممکن ہیں۔ 22 ستمبر بارہویں سورج گرہن کے اثرات آپ کے خفیہ دشمنوں کو زیر و ذلیل کریں۔ ان ایام میں 10 کلو باجرہ 02 کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کی دعوت کرنا ایام گرہن میں نماز کسوف (سورج) نماز خسوف (چاند) خود اور اپنی فیملی کے ساتھ ادا اور دُعائیں کر کے نحوستیں دور ہونے کا یقین کیا جاسکتا ہے۔

# عقرب

پلوٹو
PLUTO

SCORPIO

حروف: ن ی

حاکم سیارہ: پلوٹو
ذاتی عقیدہ: تخلیق (I Create)
نشان: بچھو، عقاب اور فنکس
عنصر: پانی (Water)
خاصہ: غیر تغیر پذیر (ثابت)
نفسیاتی ٹائپ: احساس
منسوب رنگ: گہرا سرخ
اعضائے جسمانی: تناسلی اعضا
منسوب پتھر: تیز سرخ یاقوت
منسوب درخت: خاردار قسم کے
منسوب پھول: سرخ پھول
منسوب غذا: تیز خوشبو والی
منفی اور مونث برج
بائیو کیمک سالٹ: کلکیر یا سلف

بحساب یونانی
23 OCT - 22 NOV

17 NOV - 15 DEC
بحساب ویدک

**آپ کی شخصیت:** ۔حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں آسمانی کونسل پر پانچ اہم ستارے بروج تبدیل کریں گے 19 مارچ یورانس، 29 مارچ زحل، 14 مئی مشتری، 29 مئی راہو، کیتو کی بروجی تبدیلی آپ کے حالات و واقعات میں 2025ء میں مثبت و منفی تبدیلیاں لانے کا باعث بنے طالع کا حاکم ستارہ مریخ جو عموماً ایک برج میں ایک ماہ قیام کرتا ہے امسال اس کی آسمانی کونسل پر عجیب و غریب پر اسرار حرکات اگرچہ بارہ منطقۃ البروج کو کسی نہ کسی حوالے سے متاثر کرے تاہم ستارہ مریخ آپکا حاکم ہونے کے سبب آپ اس ستارے کی آسمانی کونسل پر حرکات غفلت اور لاپرواہی کے سبب کچھ زیادہ ہی متاثر ہو سکتے ہیں۔ برج سرطان میں ہبوط یافتہ ستارہ مریخ کا طویل سفر 20 اکتوبر 2024ء تا 07 جون 2025ء ماسوائے 21 جنوری تا 03 اپریل رہتے ہوئے قانونی مسائل و پریشانیاں بیرون ملک کاروباری و سیاحتی سفر میں رکاوٹیں ماسوائے حج عمرہ و زیارات مجموعی طور پر یہ سبھی ایام آپ کی خرابی صحت عزت توقیر میں کمی لا سکتے ہیں عزیز و اقارب بہن بھائیوں سے تعلقات میں کشیدگی جلد بازی جذباتی پن میں بیرون ملک تجارت امپورٹ ایکسپورٹ میں نقصان عظیم کا اندیشہ دکھائی دیتا ہے توفیق ہو تو اپنے کاروبار تجارت گھر بار اور اپنے بزنس کو ضرور انشورڈ کروائیں اس کے علاوہ ہر قسم کی متوقع پیدا شدہ نحوستوں سے بچنے کیلئے حسب توفیق ہر منگل گوشت یا کلیجی پھیپھڑے لیکر ان پر نمک مرچ ہلدی سرسوں کا تیل لگا کر صدقہ و خیرات دینا آپ کی سبھی پریشانیوں کے دور ہو جانے کیلئے نیک دکھائی دیتا ہے۔ 2025ء میں مال اور انعام کا مشترکہ حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 18 اکتوبر تا 05 دسمبر عارضی طور پر نصیب کے گھر برج سرطان میں شرف یافتہ رہنے سے آپ کا نصیب یاوری کرے پیدا شدہ سبھی مشکلات نا صرف دور ہو سکیں بلکہ 2025ء آپ کی روحانی ریاضت چلہ کشی عبادت اور بندگی کی جانب دنیاوی معاملات سے ہٹ کر قیام صوم صلوٰۃ قرآن فہمی کا اچانک جذبہ ذوق و شوق سے بیدار محسوس کریں تو یقین جانیں کہ ایسا والدین بزرگوں کی دُعا کے ساتھ ساتھ کسی مخلص یا کسی روحانی بزرگ کی دُعا کا نتیجہ ہے اور آپ پر کرم الٰہی کا فضل ہوا ہے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن** ۔بیت المال کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری 2025ء میں اپنی تیز رفتاری کے سبب آپ کو غیر متوقع مالی مادی فوائد خاندان میں اضافہ اور آپ کو وہ نعمتیں بھی عطا کرے گا جس کے آپ مستحق نہ بھی ہوں ستارہ مشتری یکم جنوری تا 14 مئی طالع کے مقابل سعد پوزیشن میں رہتے ہوئے آپ اور آپ کے دوست احباب رشتے داروں کی بھی خوشیاں عطا کرے۔ 14 مئی تا 18 اکتوبر، 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء مشتری کا آٹھویں آنا مشترکہ طور پر فوائد وراثت انشورنس کلیم یا غیر متوقع مالی مادی فوائد سے نوازے۔ 18 اکتوبر تا 05 دسمبر ستارہ مشتری عارضی طور پر برج سرطان میں شرف یافتہ ہونے سے ایسے لوگ بھی آپ سے تعاون پر آمادہ ہوں جو آپ کی عزت و توقیر اور مالی نقصانات کے درپہ تھے ہر قسم کی مالی وسعت اور بہتری کیلئے سورۃ الضحیٰ کی آیت نمبر 5 وَلَسَوۡفَ یُعۡطِیۡکَ رَبُّکَ فَتَرۡضٰی نماز فجر یا عشاء کے بعد 313 مرتبہ اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی ہر قسم کی کامیابیوں کیلئے دُعائیں کرنا معمول بنالیں اس سال کا بہترین نذرانہ یا صدقہ ہر جمعرات مسجد کے خدام اور موذن کی خدمت کر کے انہیں اذانِ فجر کے بعد دُعا کرنے کی گذارش کریں۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:** ۔بیت الزوج اور بیت الاعداء کا مشترکہ حاکم ستارہ زہرہ ستارہ زہرہ 28 فروری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 26 جولائی تا 21 اگست اوج یافتہ، 29 مارچ تا 26 جولائی اور 02 نومبر تا 26 نومبر عروج یافتہ ہونے سے مجموعی طور سے یہ سبھی ایام رشتے ناطے طے ہو جانے کیلئے اہم دکھائی دیتے ہیں۔ سعد اکبر ستارہ مشتری کا 14 مئی تک ساتویں قیام اور پھر برج سرطان میں شادی کے کارک سعد اکبر ستارہ مشتری 18 اکتوبر تا 05 دسمبر شرف یافتہ رہنے سے وہ عقربی فیملیز جو اپنے بچوں کی شادی بیرون ملک کرنے کے خواہاں ہیں انہیں بیرون ملک سے بھی اچھے رشتے میسر آئیں گے۔ مریخ مشتری زہرہ سعد نظرات 27,26,25 جنوری، 8,7,6,5 اپریل، 25,24,23,22,21,20,19 مئی، 6,5,4,3 جون، 13,12,11 اگست، 18,17,16,15,14 ستمبر، 29,28,27,26,25,9,8,7 اکتوبر، 27,26 نومبر

بننے سے غیر متوقع طور سے خواہاں لڑکے لڑکیوں کو شادی منگنی کی خوشی میسر آئیں عقد ثانی کے خواہاں افراد کیلئے بھی 2025ء کی یہ تواریخ معجزاتی دکھائی دیتی ہیں انہی ستاروں کی نحس تواریخ 15,14 جنوری، 25,24,23,22,21 جولائی، 7,6,5,4,3 ستمبر، 3,2 نومبر بننے سے شادی شدہ جوڑوں کے مابین حاسدین ومخالفین لڑائی جھگڑا نفاق پیدا کرنے کی سازشیں کر سکتے ہیں ان ایام میں عقربی جوڑوں کونہایت محتاط رہنے کی ضرورت ہے پریشانی اور نحوستوں سے بچنے کیلئے ہر جمعرات مساجد کے خدام اور موذن کی خدمت کر کے انہیں دُعاؤں کیلئے گذارش کریں۔

**کیرئیر، کاروبار، عزت ووقار۔** بیت العزت کیرئیر کا حاکم ستارہ شمس 14 اپریل تا 14 مئی شرف یافتہ، 15 جون تا 16 جولائی اوج یافتہ، 17 اگست تا 17 ستمبر عروج یافتہ رہتے ہوئے جاری کاروبار کو مزید نفع بخش بنانے کیلئے ان ایام کے علاوہ اکتوبر، نومبر میں بھی مزید سرمایہ کاری کرنی نیک دکھائی دیتی ہے۔ 2025ء میں نئے کاروبار کا آغاز ضرور کریں تاہم ایسے کام سے اعتراض کریں جس کا آپ کو تجربہ نہ ہو آپ کے خانہ مال کا حاکم ستارہ مشتری اس سال تیز رفتار ہوتے ہوئے برج ثور، برج جوزا، برج سرطان اور پھر برج جوزا ساتویں، آٹھویں، نویں گھروں میں ستارہ مشتری کی غیر معمولی گردش آپ کو نت نئے کاروباروں میں ترغیب اُبھارے تاہم دوسروں کی لالچ میں آ کر جلد بازی سے کوئی ایسا فیصلہ ہرگز نہ کریں جس سے آپ کی رقم ڈوب جائے۔ مریخ مشتری سعد نظرات 25,24,23,22,21,20,19 جون، 29,28,27,26 اکتوبر بننے سے پیشہ ورانہ خود اعتمادی اور اپنے ہم اثر لوگوں سے آگے نکل جانے کیلئے اپنے اندر ایک روحانی تازگی محسوس کریں یہ سال کاروباری حضرات کیلئے ایک غیر معمولی اہم سال دکھائی دیتا ہے خصوصاً بیرون ملک امپورٹ وایکسپورٹ کرنے والے عقربی افراد کیلئے اس سال آگے بڑھنے کے کئی ایک مواقع آپ کے منتظر ہونگے تاہم شمسی زائچے کے اہم گھروں میں پانچ، چھ کواکب کی تبدیلی اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ اپنے سبھی کاموں کو صبر تحمل اور مشاورت سے حل کریں ایسا کرنے سے یقیناً آپ کئی ایک غیر متوقع مسائل و پریشانیوں سے بچ سکیں گے۔

**دوست احباب، خواهشات، کاروباری فوائد :** ۔ بیت الامید کا حاکم ستارہ عطارد 04 جنوری تا 24 جنوری وبال یافتہ، 27 فروری تا 07 مئی ہبوط یافتہ ہونے سے دوسروں سے وابستہ امیدیں ان ایام میں پوری نہ ہو سکیں خصوصاً ستارہ عطارد اس سال تین مرتبہ رجعت میں 15 مارچ تا 17 اپریل، 18 جولائی تا 11 اگست، 10 نومبر تا 29 نومبر رجعت میں ہونے کے سبب اپنے دوست نما دشمنوں سے محتاط رہیں اور خصوصاً سماجی اور سیاسی خدمات انجام دینے والے افراد کیلئے ان ایام میں سخت احتیاط کی ضرورت کو نظر انداز نہ کریں۔ ستارہ مشتری کی سعادت جنوری، فروری، مارچ، اپریل اور اکتوبر، نومبر میں حاصل ہونے سے حلقہ احباب میں وسعت اور کئی ایک دیرینہ خواہشات کی تکمیل کاروباری لین دین سے نفع بڑھ جانے کیلئے سورۃ الضحیٰ کی آیت نمبر 5 وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ نماز فجر یا عشاء کے بعد 313 مرتبہ اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی ہر قسم کی خیر و برکت کیلئے پڑھنا معمول بنالیں۔

**خفیه سرگرمیاں، سازش، ماضی کے مسائل اوراخراجات، امیگریشن:** ۔ بیت الاعداء کا حاکم ستارہ زہرہ 28 فروری تا 31 مارچ شرف یافتہ، 26 جولائی تا 21 اگست اوج یافتہ، 29 مارچ تا 26 جولائی اور 02 نومبر تا 26 نومبر عروج یافتہ رہتے ہوئے بیرون ملک امیگریشن کیلئے یہ ایام سعد دکھائی دیتے ہیں اس کے علاوہ ستارہ مشتری کی مکمل سعد نظر 14 مئی تا 18 اکتوبر، 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء ہونے سے بیرون ملک سفر قیام کے علاوہ اپنی روحانیت کو بڑھانے کیلئے ارتکاز توجہ مراقبہ چلّہ کشی عبادت اور ریاضت صوم صلوٰۃ کی پابندی سے آپ کو سکھ اور سکون ملنے کے علاوہ آپ کے سبھی معلوم نامعلوم دشمن زیر ہو سکیں گے بڑھتے ہوئے اخراجات پر بھی بآسانی قابو پایا جا سکے گا۔

**عقربی مرد وزن پر گرهنوں کے اثرات:** ۔ 14 مارچ چاند گرہن دسویں لگنے سے کاروباری مسائل و پریشانیاں عزت ساکھ میں کمی اور خرابی صحت جیسے خدشات دکھائی دیتے ہیں۔ 29 مارچ پانچویں سورج گرہن لگنے سے اولاد انعام محبت میں فکر و پریشانی و آزمائش آ سکتی ہیں اسٹاک ایکسچینج اور شیئرز کے کاروبار میں نقصان کا اندیشہ ہے۔ 07 ستمبر چوتھے چاند گرہن لگنے سے ٹریفک حادثات خاندانی مسائل اور پریشانیاں پیش آ سکتی ہیں۔ 22 ستمبر سورج گرہن گیارہویں لگنے سے دوستوں کی بے وفائی اور کاروبار میں غیر متوقع نقصانات کے خدشات بعید از قیاس نہیں چاند گرہن لگنے سے 15 دن قبل تا بعد اور سورج گرہن لگنے سے ایک ماہ قبل تا بعد احتیاط کریں۔ ان ایام میں 10 کلو باجرہ 02 کلو چاول کا ٹوٹا ملا کر پرندوں کی دعوت کرنا ایام گرہن میں نماز کسوف (سورج) نماز خسوف (چاند) خود اور اپنی فیملی کے ساتھ ادا اور دُعائیں کر کے نحوستیں دور ہونے کا یقین کیا جا سکتا ہے۔

بحساب یونانی

23 NOV - 21 DEC



16 DEC - 14 JAN

بحساب ویدک

حروف: ف

حاکم سیارہ: مشتری | نشان: تیر انداز

ذاتی عقیدہ: میں دیکھتا ہوں (I See) | عنصر: آگ (Fire)

خاصہ: تغیر پذیر (ذوجسدین) | نفسیاتی ٹائپ: وجدانی

منسوب رنگ: ارغوانی، گہرا پیلا | اعضائے جسمانی: رانیں اور جگر

منسوب پتھر: پیلا پکھراج | منسوب درخت: برگد، انجیر، ایش

منسوب پھول: ہلکے گلابی | منسوب غذا: کشمش اور پیاز کی قسم

مثبت اور مذکر برج | بائیو کیمک سالٹ: سلیشیا

SAGITTARIUS




**آپ کی شخصیت:** ۔حوصلہ افزائی اور توانائی کا سال 2025ء مفرد 9 مریخی سال میں آسمانی کونسل پر پانچ اہم ستارے بروج تبدیل کریں گے 19 مارچ یورانس، 29 مارچ زحل، 14 مئی مشتری، 29 مئی راہو، کیتو ان سب کو اکب میں آپ کے شمسی طالع کا حاکم سعد اکبر ستارہ مشتری جو عموماً ایک برج میں ایک سال قیام کرتا ہے امسال مشتری اپنی تیز رفتاری کے سبب چار بروج میں رجعت اور استقامت کے سبب یکم جنوری تا 14 مئی چھٹے، 14 مئی تا 18 جون ساتویں، 18 اکتوبر تا 05 دسمبر آٹھویں اپنے شرف یافتہ برج سرطان میں عارضی قیام کے بعد پھر ساتویں برج جوزا میں 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء تک قیام کرنے سے آپ کا تعلق زندگی کے کسی بھی شعبے سے کیوں نہ ہو آپ کے حالات و واقعات میں غیر معمولی تبدیلیاں متوقع دکھائی دیتی ہیں۔ ان تبدیلیوں کے مثبت اثرات پالینے کیلئے آپ کو شروع سال سے ہی پلاننگ کرنے کی ضرورت پر زور دینا ہوگا تبدیلیوں کا آغاز 29 مارچ زحل کے اڑھائی سال کیلئے چوتھے آجانے سے ستارہ زحل چوتھے چھٹے دسویں اور طالع کو مکمل ناظر رہنے سے حالات و واقعات میں تبدیلیوں کا آغاز شروع ہو جائے گا تب دانشمندانہ اقدامات کی پہلی سہ ماہی میں ضرورت سے زیادہ مشاورت کے ساتھ اپنے ماضی حال مستقبل کو سامنے رکھتے ہوئے مستقبل کی بہترین پلاننگ کی جا سکتی ہے۔ ستارہ مشتری کی دو مرتبہ رجعت (اُلٹا) 09 نومبر 2024ء تا 04 فروری 2025ء اور پھر 11 نومبر تا 11 مارچ 2026ء ہونے سے آپ کے اہم جاری کاموں میں سست روی آسکتی ہے اپنے مقاصد کی تکمیل اور یقینی کامیابی کیلئے ہر جمعرات مساجد کے خدام اور موذن حضرات کی خدمت کر کے انہیں دُعاؤں کیلئے گذارش کریں۔ سورۃ الضحیٰ کی آیت نمبر 5 وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ نماز فجر یا عشاء کے بعد 313 مرتبہ اوّل آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر اپنی ہر قسم کی کامیابیوں کیلئے دُعائیں کرنا معمول بنالیں آپ کیلئے اس سال کا بہترین وظیفہ ہے۔

**معاشیات، مالی ذرائع آمدن:** ۔آپ کے فنانس اور فیملی اسٹیٹس کا حاکم ستارہ زحل جو گزشتہ دو سال سے آپ کے ذرائع آمدن میں سنجیدہ کوششوں کے نتیجے میں کامیابیاں دیتے ہوئے 29 مارچ اڑھائی سال کیلئے وتد الارض میں آجائے گا یہاں رہتے ہوئے چوتھے چھٹے دسویں اور طالع کو ناظر ہونے سے حصول ذرائع آمدن میں پہلے سے کچھ زیادہ محنت کرنا پڑے گی ستارہ زحل 13 جولائی تا 28 نومبر رجعت میں ہونے کے سبب یہ وقت کچھ زیادہ ہی آزمائش کا دکھائی دیتا ہے۔ دانشمندانہ اقدامات اور صدقہ خیرات دینے سے آپ ممکنہ بہت سارے مالی نقصانات سے بچ سکیں گے زحل مشتری نحس نظرات 21,20,19,18,17,16,15,14,13,12,11,10 جون اور خصوصاً زحل مریخ مقابلہ 10,9,8,7 اگست تب کاروباری مسائل و پریشانیاں شدت اختیار کرسکتی ہیں محتاط رہیں، زحل مشتری سعد نظرات اکتوبر، نومبر، دسمبر بننے سے مالی خوش بختیوں میں توازن کے سبب خود اعتمادی میں اضافہ قرض کی ادائیگی اور کئی ایک اہم مالی ذمہ داریوں کے بوجھ سے نجات ملے ان ایام میں خاندان میں اضافہ بھی ممکن دکھائی دیتا ہے۔

**تعلقات، شراکتی وازدواجی مراسم، شادی:** ۔2025ء میں سعد اکبر ستارہ مشتری 12 سال کے بعد شمسی زائچے کے ساتویں 14 مئی تا 18 اکتوبر اور پھر 05 دسمبر تا 02 جون 2026ء رہنے سے شادی کے خواہاں لڑکے لڑکیوں کو اپنی پسند اور خاندانی رضامندی سے شریک حیات کا انتخاب اور شادی خانہ آبادی کی خوشیاں میسر آئیں نہ صرف یہ بلکہ عقد ثانی کے خواہاں بھی تیار رہیں کہ یہ سال ان کے عقد ثانی کیلئے نہایت اہم دکھائی دیتا ہے ناراض زوجین کے مابین خواہ ان کے مقدمات مصالحتی پنچائتی یا پھر فیملی کورٹس میں ہی کیوں نہ چل رہے ہوں ان کے مابین صلح صفائی کے امکانات روشن دکھائی

